زندگی میں بھلائی، خوشی، ترقی اور شہرت دولت کے لئے استخارہ ضرور حاصل کریں
اور اس معاملے میں یہ کتاب ضرور آپکی مددگار ثابت ہوگی انشاءاللہ

# عملیات استخارہ

## بمعہ فالنامہ قرآنی



ڈاکٹر حشمت جاہ

زندگی میں بھلائی، خوشی، ترقی اور شہرت دولت کے لئے استخارہ ضرور حاصل کریں
اور اس معاملے میں یہ کتاب ضرور آپکی مددگار ثابت ہوگی انشاء اللہ

# عملیات استخارہ

## بمعہ فالنامہ قرآنی



ڈاکٹر حشمت جاہ

# فہرست

# علم کی فضیلت

کائنات عالم کی بے شمار مخلوقات میں صرف انسان ہی وہ منفرد مخلوق ہے۔ جسے علم و عرفان عطا کیا گیا ہے۔ یہی وہ قدر ہے جو انسان کی خلافت و نیابت، شرافت و کرامت کی اساس ہے اور یہی قدر حیوانیت اور انسانیت کی وجہ امتیاز ہے۔ علم کی فضیلت کے بارے میں رسول اکرم ﷺ کے بے شمار ارشادات موجود ہیں۔ مشکوٰۃ میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا۔

فَضْلُ الْعَالِمِ علی الْعَابِدِ کَفَضْلِیْ علٰی اَدْنَاکُمْ.

ترجمہ:۔ عالم کی فضیلت عابد پر ایسی ہے جیسی میری فضیلت تم میں سے کسی ادنیٰ پر ہے۔

ایک جگہ آپ ﷺ نے فرمایا۔

اَلْعُلَمَاءُ وَرَثَةُ الْاَنْبِیَا.

ترجمہ:۔ علماء انبیاء کے وارث ہوتے ہیں۔

آج ہمارا حال یہ ہے کہ باپ، دادا کی وراثت حصول کے لئے مرنے مٹنے پر تیار ہوتے ہیں۔ لیکن انبیاء اکرام کی وراثت کی ہمیں نہ طلب ہے نہ ضرورت اس پر ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ ہم محبان رسولؐ ہیں۔ عاشق رسولؐ ہیں۔ نہ خود علم دین سیکھتے ہیں اور نہ اپنی اولادوں کو سکھاتے ہیں۔ اس پر طرہ یہ ہے کہ حاملین علم کو ہم حقیر سمجھتے ہیں۔ ان کو اچھا نہیں سمجھتے ہیں۔ علم کی فضیلت کے بارے میں آپ ﷺ کے ارشادات لکھے جاتے ہیں تاکہ ہمارے اندر بھی علم کا ذوق پیدا ہو۔

مَنْ سَلَکَ طَرِیْقًایطلب فِیْهِ عِلْمًاسَلَکَ اللّٰہ بِهٖ طَرِیْقًا مِنْ طُرُقِ الْجَنَّةِ وَاِنَّ الملائکة لَتَضعُ اَجنحتھارِضًالِطَالِبِ العِلم وَاِنَّ العَالِمَ یَسْتَغْفِرُلَهٗ مَنْ السَّمٰوٰاتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ وَالْحَیَانُ فِی جَوْفِ الماءِ وَاِنَّ فَضْلَ العَالِمِ عَلَی الْعَابِدِ کَفَضْلِ الْقَمرِلَیْلَةِ الْبَدْرِعَلٰی سَائِرِ الکَوَاکِبِ وَاِنَّ العُلَمَاءَ وَرَثَةُ الانبیاء وَاِنَّ الانبیاء لَمْ یُوَرِّثُو دِیْنَارًاوَّلَادِرھماواِنَّمَاوَرَّثُو العِلْمَ فَمَنْ اَخَذَبِحَظٍّ وَافِرٍ۔

ترجمہ۔ جوکوئی طالب علم کے راستے پر چلے گا۔اللہ تعالیٰ اس کو جنت کے راستے کی طرف چلائیں گے اور بے شک فرشتے اس کی خوشنودی کے لئے اس کے راستے میں اپنے پر بچھادیتے ہیں اور عالم کے لئے دعا خیر کرتے ہیں۔آسمان والے (فرشتے) اورزمین والے (جن وانس) اور پانی میں رہنے والے جانور، عالم کی فضیلت عابد کے اوپر ایسی ہے۔جیسے چودھویں رات کے چاند کی فضیلت تمام ستاروں پر،اور علماء،انبیاء کرام کے وارث ہیں اور انبیاء کرام وراثت میں مال ودولت چھوڑ کرنہیں جاتے۔انبیاء کرام کی وراثت علم ہے۔پس جوکوئی علم حاصل کرے گا وہی انبیاء کرام کا وارث ہوگا اور جو یہ علم حاصل کرے گا وہ ایک عظیم حصہ حاصل کرے گا۔(ترمذی)

"درود مدنی"

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

"درود الصوفی"

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلَّمْ

## استخارہ کے چند خاص اعمال

پہلے استخارہ کی فضیلت اوراس کے احکام:

حدیث شریف میں ہے کہ اللہ سے استخارہ کرنا اولاد آدم کی خوش بختی ہے اور اللہ سے



استخارہ نہ کرنا اولاد آدم کی بدبختی ہے۔ایک روایت میں یہ بھی آیا ہے کہ

مَاخَابَ مِنِ اسْتَخَارَ وَلَانَدِمَ مَنِ اسْتَخَارَ

ترجمہ: نقصان نہیں اٹھاتا وہ شخص جو استخارہ کرتا ہے اور پشیمان نہیں ہوتا جو کوئی مشورہ کرلیتا ہے۔

اور بعض احادیث سے یہ بھی ثابت ہے کہ

مَنْ سَعَادَةِ ابنِ آدَمَ الرِضَاءُ بِالْقَضَاءِ۔

ترجمہ: ابن آدم کی سعادت مندی مرضی الٰہی پر راضی ہونا ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہم کو تمام کاموں میں استخارہ کی تعلیم (اس تاکید سے) فرماتے تھے جیسا کہ قرآن کی سورۃ (اہتمام) کے ساتھ سکھلاتے تھے۔فرماتے کہ جب کسی کام کی فکر (تردد) ہو تو دو رکعتیں نفل پڑھے۔اس کے بعد یوں کہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ ط فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَااَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَااَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوبِ۔اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَاالْاَمْرَ خیر" لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ اَوْقَالَ عَاجل اَمْرِیْ وَاٰجلہ فَاقْدِرْہُ لِیْ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَاالْاَمْرَہ شر° لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ وَاٰجلہٗ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدِرْلِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ۔

ترجمہ: اے اللہ! میں آپ سے تجویز طلب کرتا ہوں۔آپ کے علم کے وسیلہ سے اور قدرت طلب کرتا ہوں، آپ کی قدرت کے طفیل اور مانگتا ہوں اور میں نہیں جانتا۔آپ تو علام الغیوب ہیں۔یا اللہ اگر آپ کے علم میں یہ کام میرے لئے خیر ہو (یہاں مقصد کا نام لے یا تصور کرے) میرے دین میں بھی اور دنیا میں بھی اور انجام کار میں بھی تو اس کو مجھ

سے ہٹا دیجئے اور جہاں کہیں بھی خیر ہو۔ اس کو میرے لئے مقدر فرما دیجئے۔ پھر مجھے اس سے راضی رکھیے۔

آپ نے فرمایا ہے کہ جس شخص نے کام کے لئے استخارہ کیا اور اس میں اللہ تعالیٰ نے کوئی فیصلہ کردیا (مثلاً وہ مقصد پورا کردیا یا اس سے دل کو ہٹا دیا، یا ایسے اسباب بنائے جس سے وہ معاملہ خود ہی ہٹ گیا) اور بندہ اس فیصلہ سے راضی نہ ہوا تو یہ اس کے لئے جائز نہیں ہے (یعنی بڑا گناہ ہے) جس سے توبہ کرنا اور باز آنا واجب ہے۔

## استخارہ کے مسائل

استخارہ طلب خیر ہے۔ طلب خبر نہیں، دعائے استخارہ کے الفاظ بعینہ ادا کرنا اور جس طرح حدیث میں وارد ہوا ہے۔ اسی طرح یاد کرنا چاہیے، معنی بھی یاد ہوں تو بہت اچھا ہے۔ تاکہ دعا دل سے اضطراب کی کیفیت کے ساتھ ہو۔

استخارہ واجبات یا محرمات و مکروہات میں نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ واجب کا بجالانا ضروری ہے اور مکروہ سے بچنا لازم پھر ان میں سے استخارہ کا کیا مطلب؟ استخارہ صرف مباحات میں کیا جاتا ہے اور مستحبات میں بھی ہوسکتا ہے جب کہ دو مستحب میں سے ایک کو کرنا چاہیے کہ معلوم نہیں کہ ان میں سے کون سا میرے واسطے زیادہ بہتر ہے۔

## اہم بات

مشہور یہ ہے کہ استخارہ میں جس طرف دل مائل ہو، اسی طرف خیر ہوتی ہے۔ اسی کو اختیار کرنا چاہیے۔ اس لئے استخارہ کے بعد جس شق کو بھی اختیار کرے گا۔ اس میں خیر ہوگی، خواہ کسی بھی جانب ہو جس کی طرف دل زیادہ مائل تھا یا دوسری جانب ہو غرض استخارہ کے بعد جس جانب پر عمل کی توفیق ہوگی۔ اسی میں خیر ہوگی۔



اس میں شک نہیں کہ اگر استخارہ کے بعد کسی جانب دل زیادہ مائل ہو کہ استخارہ سے پہلے اس طرف زیادہ میلان نہ تھا تو بظاہر یہ علامت اس کی ہے کہ اسی جانب کو اختیار کرنا بہتر ہے۔ مگر دل کا زیادہ مائل ہونا بھی غلط ہوسکتا ہے۔ اس لئے اس کے خلاف کو بھی اختیار کرنا جائز ہے کچھ گناہ یا ضرر کا اندیشہ نہیں۔ بعض لوگوں کا جو یہ خیال ہے کہ استخارہ کے بعد جس جانب دل زیادہ مائل ہو۔ اس کے خلاف کرنا جائز نہیں یا اس میں ضرر ہوگا غلط ہے۔ اس طرح جب تک دل کسی ایک طرف مائل نہ ہو استخارہ کو بیکار سمجھتے ہیں یہ بھی صحیح نہیں۔

استخارہ کا مطلب یہ ہے کہ جب دو جائز یا دو مستحب کاموں میں تردد ہو کہ ان میں سے کس کو اختیار کروں تو استخارہ کرکے جس شق کو دل چاہے اختیار کرلے۔ اس میں ضرر نہ ہوگا پھر جس شق کو اختیار کرلیا۔ اس کو حق تعالیٰ کی تجویز سمجھ کر اس سے راضی رہنا چاہیے اور یقین رکھنا چاہیے کہ اس میں خیر ضرور ہوگی اکثر بات تو مشاہدہ میں آ جائے گی اور اگر کبھی اس کے مشاہدہ میں نہ آئے تو سمجھے کہ اللہ تعالیٰ علام الغیوب ہے۔ اللہ کے علم میں میرے لئے خیر ضرور ہے۔ گو میری سمجھ میں نہ آئی ہو استخارہ کے بعد جس شق کو اختیار کرلیا گیا۔ اس سے ناگواری اور ناراضی اور یہ خیال کہ مجھے دوسری شق اختیار کرنا چاہئے تھی۔ اسی میں خیر ہوتی بہت بری بات ہے۔

اکثر دیکھا ہے کہ عامۃ المسلمین اپنے روزمرّہ کے کاموں مثلاً منگنی، شادی، نکاح، کاروبار، سفر سے پہلے استخارہ نکلوانے کے لیے نام نہاد صوفی۔ عالم پیروں کے پاس جاتے ہیں وہ ان کو جو بھی بتا دیں اس پر عمل کرتے ہیں۔ حالانکہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ وہ کام جس کا استخارہ کسی دوسرے سے کرایا بالکل الٹا ہی ہوتا ہے۔ اب "پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت" درحقیقت استخارہ ہر انسان کو خود نکالنا چاہیے تاکہ صحیح اشارہ معلوم ہوسکے۔ جب تک استخارہ نہ کیا جائے خاطر خواہ نتیجہ سامنے آنا مشکل ہوگا۔

کسی کام کو کرنے سے قبل استخارہ کرلینا بہتر ہے۔

حدیث: حاکم ترمذی نقل کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، صحابہ کرامؓ کو

استخارہ تعلیم فرماتے جس طرح آیاتِ قرآنی کی تعلیم فرماتے۔ دوسری روایت جامع الاصول میں نقل کہ ہے کہ ہرگز نقصان نہ اٹھائے گا وہ شخص جس نے استخارہ کیا اللہ تعالیٰ سے اور ندامت نہ اٹھائے گا جو آپس میں مشورہ کرے گا اور فقیر نہ ہوگا جو میانہ روی اختیار کرے گا۔

اور حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اے انس جس کام کا بھی قصد کرے تو استخارہ کر اللہ تعالیٰ سے سات بار پھر جو کچھ تیرے دل پر القا ہو اس پر عمل کر کہ وہی بہتر ہے۔

مسئلہ: ظفر جلیل شرح حصن حصین میں لکھتے ہیں جب کسی جائز کام کا ارادہ کرے مثلاً سفر، تعمیر عمارت، نکاح اور مانند اس کے جیسے تجارت، کسی سے شرکت، سواری اور سواری کا جانور پالنے والے جانور، مال تجارت ملازمت وغیرہ کاموں میں استخارہ کرنا بہتر ہے۔

فرائض واجبات (مستحبات) کے کرنے اور حرام ومکروہ افعال کو چھوڑنے پر استخارہ نہیں کرنا چاہئے، اسی طرح روانہ کی ضروری باتوں مثلاً کھانے پینے کے لیے استخارہ نہیں کرنا چاہئے۔

## رب سے مشورہ

جو شخص کسی کام کے ہونے یا نہ ہونے کا مشورہ اپنے رب سے کرنا چاہئے تو ذیل کا عمل اس کے لئے بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے اچھی طرح غور وفکر اس معاملے پر کر کے جس کے متعلق اپنے رب سے مشورہ کرنا چاہتا ہے کاغذ کے دو چھوٹے چھوٹے ٹکڑے لے کر ان میں سے ایک پر "ہاں" اور دوسرے پر "نہ" لکھے اور ان کی اچھی طرح گولیاں م بنا لے اور پھر ان دونوں گولیوں کو علیحدہ علیحدہ گوندھی ہوئی مٹی سے اس طرح ملا کر مٹی کی گولیاں بنائے کہ ان میں سے کاغذوں کی گولیوں کی پہچان نہ رہے۔ پھر ان گولیوں پر سات مرتبہ آیت

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ



پڑھ کر دم کر کے اپنے پاس رکھ لے۔ اس کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ رحمٰن پڑھے۔ بعد از نماز فراغت خشوع وخضوع سے سجدہ میں جا کر یوں دعا مانگے۔

"اے اللہ! میں نے ایک ایسے کام کا ارادہ کر لیا ہے جس کو تو جانتا ہے۔ اگر تو یہ جانتا ہے کہ اس میں میرے لئے دین ودنیا وآخرت کا فائدہ ہے تو اس کو مقدر کر اور اس کو میرے لئے آسان کر دے اور اگر اس میں میرے لئے شر ہے دین ودنیا اور آخرت کا تو اس کو مجھ سے ہٹا دے چاہے مجھے برا لگے یا بھلا برکت سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی۔"

اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر ان گولیوں پر پھونک مارے اور پھر ان میں سے کسی ایک گولی کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اٹھائے اور اس میں سے کاغذ کو نکالے اور اس پر جواب پڑھے۔ اگر ہاں ہے تو کام کرے ورنہ ہرگز نہ کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## استخارہ سورہ قرآن مجید

حضرت جابر عبداللہ کی روایت کے مطابق فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ ہر کام کے کرنے سے پہلے اس طریق سے استخارہ کرنے سے اللہ تعالیٰ کام کے اچھے یا برے ہونے کی خبر دیتے ہیں اور اچھا ہونے کی صورت میں وہ کام وبخوبی انجام پاتا ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد کوئی بھی سورہ (رحمٰن، یٰسٓ، مزمل، ملک یا پھر کوئی اور سورہ ایک ایک مرتبہ پڑھ کر نماز پوری کرے۔ نماز کے بعد درود پاک گیارہ مرتبہ پڑھ کر یہ دعا مانگے۔

"اے اللہ! میں تجھ سے اپنے کام کی بھلائی چاہتا ہوں اور تیری قدرت سے تقدیر کی درخواست کرتا ہوں اور تیرے فضل عظیم کا سوال کرتا ہوں بے شک تو قدرت رکھتا ہے اور میں نہیں رکھتا اور تو جانتا ہے اور میں نہیں جانتا اور تو غیب کی باتوں کا جاننے والا ہے۔

اے اللہ! اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام (اس کام کا نام لے) میرے لیے خیر ہے میری دین و دنیا اور میری معاش اور میری عاقبت کے لیے تو اس کو میری تقدیر میں کر دے اور آسان کر دے اور اس میں میرے لئے برکت دے اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام (اس کا نام لے) میرے دین و دنیا اور میری معاش اور میری عاقبت کے لئے برا ہے تو اس کو مجھ سے پھیر دے اور میرے لئے خیر کو مقدر کر جیسا بھی ہو، پھر مجھ کو اس سے راضی کر دے اے رب کبیر۔

اے اللہ! ساری تعریف تیرے لیے ہے اور تیرے ہاتھ میں ساری بھلائی ہے۔

اے اللہ! میں تیری رحمت سے اپنے کام کی بھلائی چاہتا ہوں اور تیری قدرت سے تقدیر کی درخواست کرتا ہوں۔ تو قادر ہے اور میں قادر نہیں اور تو اس کو جانتا ہے میں نہیں جانتا اور تو غیب کی باتوں کا خوب جاننے والا ہے۔

اے اللہ! جو کام میرے لیے ایسا ہو جو تیری اطاعت سے زیادہ قریب اور تیری نافرمانی سے بہت دور اور تجھ کو زیادہ راضی کرنے والا اور تیرے حق کو زیادہ ادا کرنے والا ہو تو اس کو میرے لئے سہل کر اور اگر ایسا نہ ہو تو اس کو مجھ سے پھیر دے کیونکہ تو ہی اس کا کرنے والا ہے۔ اور اس پر قدرت رکھنے والا ہے۔"

اس طریق سے دعا مانگنے کے بعد کام درست ہو گا اس میں کوئی رکاوٹ نہیں آئے گا اور وہ کام بہتر طریقہ سے ہو جائے گا اور اگر برا ہے تو اس کی طرف سے ذہن اکھڑ جائے گا اور اس طرح نقصان سے آدمی بچ جائے گا۔

## استخارہ آیاتی

وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ اِنَّهٗ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ۔ اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ۔ (سورۃ ملک ۶۷۔ آیت ۱۲ سے ۱۳)

عشاء کی نماز کے بعد دو نفل استخارہ کی نیت سے پڑھیں۔ اس کے بعد ان آیات کو ۱۰۱



مرتبہ پڑھ کر بغیر بات کیے سو جائیں۔ نیند میں پتہ چل جائے گا۔

## استخارہ سورۃ فاتحہ

بروز جمعرات کو روزہ رکھیں اور شب جمعہ کو یہ عمل کریں۔ اگر کوئی اہم ضرورت فوراً درپیش ہو تو کسی شب بھی کر سکتے ہیں۔ بعد نماز عشاء جب سونے کا ارادہ کریں تو تازہ وضو کر کے بستر پر لیٹ کر داہنے ہاتھ کی درمیانی انگلی دل پر رکھ کر درود شریف ۵ بار سورۃ فاتحہ ۳۳ بار پڑھیں۔ ہر بار اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۔ ۳ بار اسی طرح اور ہر بار ختم سورۃ پر آمین ۳ بار کہیں۔ جب ۳۳ بار تعداد پوری ہو جائے تو انگلی اٹھا کر دل پر دم کریں۔ اور یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْهُ لِیْ وَیَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اِنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ۔

پھر ۱۱ بار درود شریف اگر یہ دعا حفظ یاد نہ ہو تو پرچے پر لکھ لیں۔ یا کتاب دیکھ کر پڑھیں اور داہنی کروٹ پر لیٹ کر داہنے ہاتھ پر دم کر کے مٹھی بند کر کے سر کے نیچے رکھ کر سو جائیں جب آنکھ کھلے دو نفل شکرانہ کے ادا کریں اگر نماز فجر میں زیادہ وقت ہو تو پھر سو جائیں ورنہ نماز کے وقت ذکر و دعا میں مشغول رہیں۔ نماز فجر ادا کر کے کسی غریب مجبور کو کھانا کھلائیں۔

## استخارہ آیت الکرسی

استخارہ کرنے کی غرض سے یہ نماز بہت ہی مجرب و مفید پائی گئی ہے اس کی صحت پر

یقین کامل سے یہ نماز اگر تہجد کے وقت پڑھی جائے تو بہت بہتر ہے اور مطلوبہ مقصد میں فوری کامیابی نصیب ہوتی ہے۔ ورنہ رات کے کسی بھی پہر میں پڑھی جائے یعنی جس وقت پڑھنے میں آسانی ہو تو پھر بھی ٹھیک ہے لیکن ضروری ہے کہ یہ نماز تنہائی میں ادا کی جائے اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ ادا کی جائے۔

اس نماز کے بے شمار فوائد ہیں جو بھی مخفی امور ہوں اس نماز کے ذریعے منکشف ہو جاتے ہیں اور دریافت کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ استخارہ کے ذریعہ سے کسی کام کا ہونا، کرنا یا نہ کرنا آسانی سے دریافت ہو سکتا ہے۔

اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کے وقت باوضو حالت میں کسی جگہ پر پاکیزہ لباس پہن کر بیٹھے کہ جہاں پر مکمل تنہائی ہو کسی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو تنہائی میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے پھر گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُلِلّٰهِ وَلَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور جو کچھ پڑھا ہے اس کا ثواب تمام بزرگان، اولیائے کرام رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کی ارواح مقدسہ کو ہدیہ کرے۔

پہلی دو رکعت نماز نفل استخارہ کی نیت کے ساتھ اس طرح ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کو شروع کر کے جب

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ (سورۃ فاتحہ ۱، آیت ۴)

پر پہنچے تو اس کی تکرار کرنا شروع کرے اور اپنے مطلب کا خیال رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی آیت مبارکہ کے پڑھتے پڑھتے پڑھنے والا یا تو دائیں طرف یا پھر بائیں طرف پھر جائے گا۔ جب اس طرح پھر جائے تو پھر سورہ مکمل کر کے ساتھ ہی سورہ اخلاص پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد سلام پھیر دے۔



اگر دائیں طرف پھرے گا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ کام کرلے یا وہ کام ہو جائے گا اور اگر بائیں طرف پھرا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ یہ کام نہ کرے یا یہ کام نہ ہو گا۔

## آیت الکرسی کے موکل کا فرمایا ہوا استخارہ

اول و آخر دس دس دفعہ درود مدنی پھر یہ آیت بغیر بات کئے ہوئے ۲۵ پچیس بار پڑھیں اور اسی طرح سنت کے موافق سو جائیں، یہ عمل مسلسل تین دن کرنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور معلوم ہو جائے گا کہ فلاں کام بہتر ہے یا نہیں آیت یہ ہے۔

مَنْ ذَالَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَابَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَايُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَاشَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَايَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَالْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ٥

## آیت الکرسی کے موکل کی اجازت سے استخارہ

اگر کسی شخص کو انجام کار کا خوف ہو کہ اس سے کیونکر چھٹکارا اور خلاصی ہو گی۔ تو چاہیے کہ بعد نماز عشاء کے تخلیہ کرے اور دو رکعت نماز قبل صلوٰۃ وتر کے اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی پڑھے اور بعد فراغ سلام نماز کے پھر آیت الکرسی ۲۵ بار اور سورۂ قدر ۷ بار اور سورۂ اخلاص ۵ بار اور معوذ ایک ایک بار تلاوت کرے۔ بعد ازاں یہ کلمات کہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّى تَفَاءَ لْتُ بِكَلَامِكَ الْقَدِيْمِ فَاَرِنِى مَاهُوَ الْمَكْنُوْنُ وَالْمَخْبَاءُ فِى ٢ لَيْلَتِىْ هٰذِهٖ مِمَّا سَاَلْتُ عَنْهُ وَمَالَمْ اَسْئَلْ وَبَيِّنْ لِىَ الْخُرُوْجَ مِنْ هٰذَا الْاَمْرِ اَخَافُهٗ وَاَحْذَرُهٗ اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ خَيْرًا فَاَرِنِىْ بَيَاضًا اَوْ خُضْرَةً وَاِنْ كَانَ شَرًّا فَاَرِنِىْ سَوَادًا اَوْ حُمْرَةً وَاَرْسِلْ لِىْ خَادِمًا مِنْ خُدَّامِ هٰذِهِ الْاٰيَةِ الشَّرِيْفَةِ۔

ترجمہ: اے میرے پروردگار میں فال لیتا ہوں تیرے کلام قدیم کے ساتھ کہ تو مجھے دکھلا دے۔ اس شب کی جو چیز کہ پنہاں اور پوشیدہ ہے اس امر سے کہ میں نے سوال کیا اور

جس چیز سے میں نے سوال کیا اور میرے لئے ظاہر کر خلاصی اس امر سے کہ جس کا میں خوف و اندیشہ رکھتا ہوں اے میرے پروردگار اگر وہ امر میرے حق میں خیر ہو تو میرے تیئں اس کو برنگ سفید یا سبز کے دکھلا دے اور اگر وہ میرے لئے شر ہو تو اس کو مجھے برنگ سیاہ یا سرخ دکھلا دے اور خدام و موکلین اس آیت شریف سے ایک خادم موکل میرے پاس بھیج دے۔

چنانچہ کوئی موکل منجملہ موکلین اس آیت سے تیرے پاس آوے گا اور تیرے جمیع مطالب سے تجھ کو خبر دے گا اور تیری حاجت کو ظاہر کرے گا اور جو کچھ تیرے حق میں خیر ہے یا جو تیرے لئے شر ہے تجھ سے بیان کرے گا اور جب شب کو تو نے یہ عمل کیا اگر اول شب اپنے سوال کا جواب نہ پایا اور ایک بار دوبارہ اعادہ کریں ضرور معلوم ہو جائے گا۔

## استخارہ آیت کریمہ

بعد نماز مغرب سے طلوع فجر تک کسی وقت بھی کریں۔ تازہ وضو کریں اس کے بعد کسی سفید کاغذ میں تنہائی رکھ کر فاتحہ دیں اور

پندرہ بار یا مظہر العجائب

گیارہ بار یا کاشف الغرائب

۹ بار درود شریف

اور ۹ بار آیت کریمہ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ پڑھ کر آسمان کی طرف دم کریں۔

اب دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ پڑھیں۔ پہلی رکعت میں بعد سبحان کے الحمد شریف پڑھیں جب

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ۔ (سورۃ فاتحہ ۱۔ آیت ۴)

پر پہنچیں تو اس کی تکرار کریں اس وقت تک کہ جب تک بدن گھوم نہ جائے۔ کبھی



صرف چہرہ ہی گھومتا ہے اور کبھی پورا جسم۔ بعض اوقات جسم اتنی طاقت سے گھومتا ہے کہ کوئی پہلوان بھی روکنا چاہے تو نہیں روک سکتا۔

اگر دائیں ہاتھ کی طرف گھومے تو کامیابی کا اشارہ ہے اور بائیں کو گھومے تو ناکامی کا۔

جب اندازاً تعداد پانچ سو کی پوری ہو جائے اور بدن نہ گھومے تو اس کام کو چند یوم کے لئے ملتوی کر دیں اور کچھ دن بعد پھر عمل کریں تو تعداد پوری ہونے پر الحمد پوری کرے اور سورہ اخلاص ہر دو رکعت میں پڑھ کر نفل تمام کرے۔ بعد میں شرینی تقسیم کرے۔

## استخارہ آیت کریمہ

بعد نماز عشاء ہر قسم کے دنیوی امور سے فارغ ہو کر تازہ وضو کریں اور دو رکعت نماز بہ نیت قضائے حاجت ادا کریں اور اسی مصلے پر دو زانو بیٹھ کر قبلہ رخ ہو کر اول اور آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ درمیان میں ۴۷ بار آیت کریمہ۔

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

(سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۸۷)

اور ۷ بار یہ آیت مقصد سامنے رکھ کر بڑی توجہ سے پڑھیں۔

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْۤا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا یَّهْدِیْۤ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا۔ (سورۃ جن ۷۲۔ آیت ۱ سے ۲)

اس کے بعد بغیر کسی سے بات کئے اور کھائے پئے پاک بستر پر سو جائیں مقصد حل ہو جائے گا۔ اگر پہلے دن خواب میں کوئی اشارہ نہ پائیں تو دوسرے اور پھر تیسرے دن یہی عمل کریں۔ انشاء اللہ ضرور رہنمائی ہوگی۔

## استخارہ آیت کریمہ

جو لوگ چوری میں شامل ہوں یعنی جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان سب کے نام الگ الگ پرچیوں پر لکھیں اور ان پرچیوں کی گیہوں کے آٹے میں جو گندھا ہوا ہو، گولیاں بنائیں اور ان سب پر اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں اور اس کے بعد آیت الکرسی اور چاروں قل ایک ایک بار اور آیت کریمہ۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

(سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۸۷)

۷۰۰ بار پڑھیں اور اس کے بعد طشت میں پانی بھر کر اس میں وہ سب گولیاں ایک دم پانی میں ڈال دیں۔ چور کی گولی پانی میں تیرتی رہے گی اور باقی سب گولیاں پانی میں ڈوب جائیں گی۔

## آیت الکریمہ کے موکل کا بخشا ہوا استخارہ کا نایاب عمل

اول وآخر درود گیارہ گیارہ بار پڑھیں پھر (۴۱) اکتالیس دفعہ۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ (سورۃ انبیاء ۲۱۔۸۷)

پھر آیت الکرسی۔

مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ سے وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ O (سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۲۵۵)

پچیس یا باون بار پڑھ کر پھر آیت الکریمہ ۵۲ بار پڑھیں اور بغیر بات کئے سنت کے موافق سو جائیں انشاءاللہ سات دن میں کام کی اچھائی یا برائی معلوم ہو جائے گی۔

## استخارہ سورہ حشر

استخارہ کرنے کی غرض سے یہ نماز بہت ہی مجرب و مفید پائی گئی ہے اس کی صحت پر یقین کامل ہے۔ یہ نماز اگر تہجد کے وقت پڑھی جائے تو بہت بہتر ہے اور مطلوبہ مقصد میں



فوری کامیابی نصیب ہوتی ہے۔ اگر رات کے کسی بھی پہر میں پڑھی جائے یعنی جس وقت پڑھنے میں آسانی ہو تو پھر بھی ٹھیک ہے لیکن ضروری ہے کہ یہ نماز تنہائی میں ادا کی جائے اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ ادا کی جائے۔

اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کے وقت باوضو حالت میں کسی جگہ پر پاکیزہ لباس پہن کر بیٹھے کہ جہاں پر مکمل تنہائی ہو کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو تنہائی میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے پھر گیارہ مرتبہ سورہ حشر پڑھے۔ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

پڑھنے کے بعد اللہ سے دعا مانگے۔ پھر دو رکعت نفل نماز استخارہ کی نیت کے ساتھ اس طرح ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کو شروع کرے جب

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ۔ (سورۃ فاتحہ ۱، آیت ۴)

پر پہنچے تو اس کی تکرار کرنا شروع کرے اور اپنے مطلب کا خیال رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کے پڑھتے پڑھتے پڑھنے والا یا تو دائیں طرف یا گھوم بائیں طرف پھر جائے گا۔ جب اس طرح گھوم جائے تو پھر سورۂ فاتحہ مکمل کر کے ساتھ ہی سورہ اخلاص پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد سلام پھیر دے۔

اگر دائیں طرف پھرے گا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ کام کر لے یا وہ کام ہو جائے گا اور اگر بائیں طرف پھرا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ یہ کام نہ کرے یا یہ کام نہ ہوگا۔

## استخارہ سورۃ مزمل

اگر کسی معاملہ میں استخارہ کرنا مقصود ہو تو اس طرح سے کریں۔

نماز عشاء کے بعد آدھی رات کو دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت

میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورہ مزمل پڑھے اور سلام کے بعد بارہ مرتبہ یہ پڑھے۔

یَابَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ

پھر ایک سو آٹھ مرتبہ یہ پڑھے۔

یَااَللّٰهُ یَاعَالِمُ مَافِیْ قَلْبِیْ وَمُعِیْنُ فِیْهِ

اس کے بعد قبلہ رخ ہو کر سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں تمام حال معلوم ہو جائے گا۔

سوتے وقت اس چیز کا تصور کرے جس کے بارے میں معلوم کرنا ہے۔ اگر پہلی رات معلوم نہ ہو تو اگلی رات پھر اسی طرح کرے، اس طرح زیادہ سے زیادہ سات راتوں کے اندر ضرور معلوم ہو جائے گا۔

## استخارہ سورۃ فیل

اگر کوئی استخارہ کرنا چاہے تو یہ عمل کرے۔

نماز عشاء کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین سو مرتبہ سورہ فیل پڑھے پھر جب نماز مکمل ہو جائے تو سلام پھیرے تو شمال کی طرف منہ کر کے

اَلنُّوْرُ الظَّاهِرُ الْبَاسِطُ

کھلا پڑھے اور اس وقت تک پڑھتا رہے جب تک کہ نیند نہ آ جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جس مقصد کے لیے استخارہ کیا ہے اس کا جواب ضرور خواب میں ملے گا۔

## استخارہ سورۃ کوثر

اوّل دوگانہ نماز پڑھے ثواب حضرت غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی روح پاک کو بخشے بعدہ سورہ کوثر پڑھے ایک سو مرتبہ پھر یَا رَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ مِنْ



اَلْحَالِ ۳۶۰ مرتبہ پڑھے اور اپنے ہاتھ پر دم کر کے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو مقصد ہو خواب میں معلوم ہو۔

## استخارہ سورۃ اخلاص

جو شخص کسی بھی معاملہ میں اس بات کا خواہاں ہو کہ کوئی بات یا کام کرنے میں اچھا یا برا کیا ہے تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء سونے سے قبل دو رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین سو تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے بعد از سلام پھیرنے کے بعد شمال کی طرف منہ کر کے بستر پر لیٹ جائے اور کثرت سے

اَلنُّوْرُ الظَّاهِرُ الْبَاسِطُ

پڑھتا رہے۔ تاوقتیکہ نیند آ جائے۔

انشاء اللہ اس عمل کے کرنے سے خواب میں اچھے یا برے، کام کرنے یا نہ کرنے کا پتہ چل جائے گا۔

## استخارہ یَابَدِیْعُ

کوئی کام کرنے سے پہلے استخارہ کرنا سنت ہے۔ استخارہ کرنا دراصل اللہ تعالیٰ سے مشورہ کرنا ہے۔

اِفْتَحْ اِفْتَحْ یَابَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ اکیس مرتبہ۔

درود خضری صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی حَبِیْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اول و آخر ایک مرتبہ

تین مرتبہ سورہ فاتحہ اور تین بار سورہ اخلاص پڑھیں۔

اس کے بعد دائیں کروٹ لیٹ کر چہرے کے نیچے ہتھیلی رکھ کر سو جائیں۔ سوتے

سوتے وقت جو بات معلوم کرنی ہو، ذہن میں دہرائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین یوم کے اندر خواب یا بیداری میں جو کچھ معلوم کیا گیا ہے، منکشف ہو جائے گا۔

## استخارہ یَاعَلِیْمُ

اس اسم مبارک کو بکثرت پڑھنے سے اللہ تعالیٰ علم وہنر کی دولت سے نوازتا ہے۔

استخارہ کرنے کی غرض سے یہ اسم پاک انتہائی نافع ہے۔ جو کوئی ہر نماز کے بعد اعداد کی تعداد کے مطابق اس کو پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے مقام کشف سے سرفراز فرماتا ہے۔ مخفی اسرار اس کی نگاہوں سے پوشیدہ نہیں رہتے۔ اللہ تعالیٰ اس کے باطن کو بھی روشنی اور معرفت عطا فرماتا ہے۔

## استخارہ دعائیہ

اگر کسی کو کسی بات کے متعلق کچھ معلوم کرنا درکار ہو تو وہ اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل اختیار کرے۔ انشاءاللہ اس عمل سے اسے اس بات کے متعلق آگاہی خواب میں مل جائے گی۔

دو رکعت نماز نفل سونے سے پہلے اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص بمعوذتین ایک ایک مرتبہ پڑھے بعد سلام پھیرنے کے اس دعا کو سر سجدہ میں رکھ کر گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر بستر پر سیدھی کروٹ لیٹ کر

رَبَّنَا اِنَّ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْر

پڑھتا ہوا سو جائے۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ یَارَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبَّ اِسْحٰقَ وَیَعْقُوْبَ وَرَبَّ جِبْرَئِیْلَ وَرَبَّ مِیْکَائِیْلَ وَرَبَّ اِسْرَافِیْلَ وَرَبَّ عِزْرَائِیْلَ نُنَزِّلُ التَّوْرٰۃَ وَالْاِنْجِیْلَ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ اَرِنِیْ مَافِیْہِ الْخَیْرَاتِ۔



اس عمل کے بدولت تین دن میں بات کی تفصیل مکمل حاصل ہو جاتی ہے۔

## استخارہ کلمہ طیبہ

کسی بھی مقصد کے لیے استخارہ کرنے کا ذیل کا عمل مجرب ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد نماز عشاء باوضو حالت میں پاک صاف لباس پہن کر کسی سفید پاک کپڑے پر قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ کا ورد کرے اور سینے پر دم کر کے داہنی کروٹ لیٹ کر اپنے مقصود کے لیے اللہ کے حضور دعا مانگتا ہوا سو جائے۔

انشاءاللہ اس عمل سے خواب میں مطلوبہ بات کے صحیح یا غلط ہونے کا احوال مل جائے گا۔

## استخارہ صحابہ کرامؓ

یہ استخارہ حضور نبی کریم ﷺ نے صحابہؓ کو تعلیم فرمایا یہ استخارہ تمام خوبیوں کا جامع ہے اور خوبیوں کے ساتھ ایک خوبی یہ ہے کہ جس امر مشکل میں اسے پڑھا جائے اگر اس میں دین و دنیا کا نقصان نہیں تو اسے انجام سے خبردار کرنے کے ساتھ ہی اس کام میں اللہ تعالیٰ کی مدد بھی شامل ہو جاتی ہے اور وہ کار مشکل بڑی آسانی سے انجام پاتا ہے۔ دوسرے اس استخارہ کے ذریعہ یہ ضروری نہیں کہ سوتے ہی میں بتایا جائے بلکہ تین دن کے اندر کسی دوست عزیز کے ذریعہ اس کام کی اچھائیوں یا برائیوں سے آگاہ کیا جاتا ہے یا اہل غرض کے قلب پر القاء فرما دیا جاتا ہے۔ اس عمل کے کرنے والے کا دل اسی طرف خود بخود مائل ہو جاتا ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے بہتری ہوتی ہے۔

دن یا رات میں جس وقت بھی چاہے اگر وقت مکروہ نہ ہو تو مسجد جائے اور تازہ وضو کر کے دو رکعت تحیۃ المسجد و تحیۃ الوضو کی نیت سے دو رکعت ادا کریں۔ اس کے بعد تین بار درود شریف کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کریں۔ بہتر یہ ہے کہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ ۔ بلاشمار یعنی جتنی بار چاہیں پڑھیں بعد درود تین بار الحمد شریف پھر درود شریف پڑھ کر دو رکعت نماز نفل نیت استخارہ پڑھے پہلی رکعت میں بعد الحمد قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ دوسری میں قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ بعد سلام یہ دعا اپنے نام کے اعداد قلبی کے مطابق پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَلَا اَعْلَمُ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ط اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اِنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ۔

(یہاں اپنے مقصد کو بیان کرے کہ میرا مکان تعمیر ہو جائے یا سفر کامیاب ہو، یا تجارت مبارک ہو، یہاں ایسے جملے نہ کہے جائیں کہ یہ کام ہوگا یا نہیں) یا عَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِہٖ فَاقْدِرْہُ لِیْ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ۔ (یہاں پھر اپنا مقصد بیان کرے) یا عَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِہٖ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## استخارہ مبرکہ

استخارہ کے لئے حضرت جابر بن عبداللہؓ نے طریقہ یوں بیان کیا ہے جو ہر کام کے کرنے کے لئے بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں دو رکعت نماز نفل اس طریقہ سے ادا کرے کے ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سات سات مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر سلام پھیریں پھر سجدے میں جا کر اکتالیس مرتبہ یہ الفاظ کہیں۔

یَااَحَدُ یَاوَاحِدُ یَاصَمَدُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ



اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر یوں دعا مانگے۔

"اے اللہ! میں تجھ سے اپنے کام کی بھلائی چاہتا ہوں اور تیری قدرت سے تقدیر کی درخواست کرتا ہوں اور تیرے فضل عظیم کا سوال کرتا ہوں بے شک تو قدرت رکھتا ہے اور میں نہیں رکھتا اور تو جانتا ہے اور میں نہیں جانتا اور تو غیب کی باتوں کا جاننے والا ہے۔ اے اللہ اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام (یہاں کام کا نام لے) میرے لیے خیر ہے میرے دین و دنیا میں اور میری معاش میں اور میری عاقبت کے لیے تو اس کو میری تقدیر میں کر دے اور آسان کر دے اور اس میں میرے لیے برکت دے اور اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام (یہاں اپنے کام کا نام لے) میرے دین اور میری معاش اور میری عاقبت کے لئے برا ہے تو اس کو مجھ سے پھیر دے اور میرے لیے خیر کو مقدر کر جیسا بھی ہو اور پھر مجھ کو اس سے راضی کر دے۔"

پھر اس کام کی طرف متوجہ ہو جائے۔ اگر اس کام نے ہونا ہے تو دل بخود اس کی طرف مائل ہو جائے گا اور اگر نہیں ہونا تو دل اس سے بددل ہو کر وہیں اپنا ارادہ ختم کر دے گا۔

## نماز استخارہ حسنین کریمین رضوان اللہ علیہم اجمعین

بعد نماز عشاء تازہ وضو کرے اور لباس سفید ہو اس کی ضرورت نہیں کہ نیا لباس پہنے۔ گھر کی بنی یا مسلمان کے یہاں سے خریدی ہوئی مٹھائی پر نیاز حسنین کریمین اور جمیع شہیدانِ کربلا اور ان کے پسماندگان کی دلائے پھر اسی مصلے پر کہ جس میں سبز و سرخ رنگ بھی ہوں ورنہ مجبوری سفید کپڑے پر کھڑے ہو کر ۳ بار درود شریف ایک بار آیت الکرسی ۳ بار سورۂ اخلاص۔ اس کے بعد فریاد فریاد بدرگاہ تو بدوستی مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم و بدوستی علی مرتضی کرم اللہ وَجْہَہٗ و حسن مجتبیٰ و حسین شہید کربلا آنچہ مطلوب می دارم بانصرام رساں۔ گیارہ بار پڑھ کر دو رکعت نماز نفل کی نیت باندھیں۔ پہلی رکعت میں بعد الحمد سات بار سورۂ اخلاص پڑھیں اور دوسری رکعت کی الحمد شریف میں جب اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ پر پہنچیں تو ایک سو

گیارہ بار اس کی تکرار کریں۔ اس درمیان میں بدن گھومے گا جب بدن داہنے یا بائیں گھوم کر اپنی اصلی حالت پر آجائے فوراً الحمد کو پورا کر کے ایک بار سورۂ اخلاص پڑھ کر نماز پوری کریں خواہ اس کی تکرار گیارہ ہی بار کی ہو۔ اب مزید تکرار نہ کرے۔ اگر داہنے کو گھومے تو اس کام میں نفع ہوگا اگر بائیں کو گھوما تو اس کام کو کرنے میں نقصان کا اندیشہ ہے، اور اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ کی تعداد پوری ہوگئی کوئی اشارہ نہ ہوا تو اس کے یہ معنی ہوں گے۔ اس کام کو تمہاری مرضی پر چھوڑا جارہا ہے کرنے نہ کرنے میں نقصان نہیں۔

## استخارہ ابن حسینؓ

حضرت ابن حسین رضی اللہ عنہ کا یہ عطیہ اس مقصد کے لئے بے حد نافع اور مجرب ہے۔

کسی بھی بات کے لئے استخارہ کرنے کے لیے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ حشر، سورۂ رحمٰن، سورۂ اخلاص، معوذتین تین تین مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہو اور سجدہ میں جا کر تین مرتبہ دعا مانگے۔

اس کے بعد کسی سے بات کئے بغیر بستر پر داہنی کروٹ قبلہ رخ منہ کر کے سو جائے۔ انشاءاللہ اس کام کے متعلق مکمل آگاہی ہو جائے گی۔

## استخارہ غوثیہ

بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ ادا کرے اور ہر رکعت میں بعد الحمد سورہ الم نشرح اپنے نام کے اعداد قلبی کے مطابق پڑھے۔ بعد سلام سونے کی جگہ بیٹھ کر یَاشَیْخ عَبْدُالْقَادِرِ الْجِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہ ۔ ۲۵ بار اول و آخر درود غوثیہ ۵ بار پڑھ کر بغیر کلام کیے سو جائے۔ اگر ضرورتاً بات کی بھی جائے تو نفل پڑھنے کی حاجت نہیں۔

صرف بعد کی دعا مع درود ۲۵ بار پڑھ لیں۔



## اعداد قلبی نکالنے کا طریقہ

اپنے نام کے جتنے عدد ہوں ایک دوسرے میں جوڑیں مثلاً اقبال احمد کے اعداد ۱۸۷ ہیں ان کو آپس میں جمع کیا تو ۱۶ ہوئے ۱۶ کو آپس میں کیا تو ۷ ہوئے گویا جتنے بھی اعداد ہوں ان کو جوڑ کر اکائی میں تبدیل کر لیں وہی آپ کے نام کے اعداد قلبی ہیں۔

## درود غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ والکرم وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ ؕ

## استخارہ قادریہ

جو شخص کسی بھی معاملہ میں اس بات کا خواہاں ہو کہ کوئی بات یا کام کرنے میں اچھا یا برا، کیا ہے تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز عشاء سونے سے قبل دو رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین سو تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور بعد از سلام پھیرنے کے بعد شمال کی طرف منہ کر کے بستر پر لیٹ جائے اور کثرت سے النور الظاھر الباسط پڑھتا رہے۔ تاوقتیکہ نیند آجائے۔ انشاءاللہ اس عمل سے خواب میں اچھے یا برے، کام کرنے یا نہ کرنے کا پتہ چل جائے گا۔

## استخارہ مشائخ

جب کوئی مشکل پیش آئے تو استخارہ کرنا مسنون ہے۔ بہتر یہی ہے کہ جو طریقے استخارہ کے حدیث اور قول مشائخ سے ثابت ہیں، انہی کے موافق کرے۔

مشائخ سے منقول ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھے، بعدہ

چار رکعت بہ نیت استخارہ پڑھے۔ رکعت اول میں بعد فاتحہ کے سورۂ والشمس، دوسری میں واللیل، تیسری میں والضحیٰ اور چوتھی میں الم نشرح، ہر ایک کو سات سات بار پڑھے۔ پھر قبلہ رخ ہو کر پاک بستر پر سو رہے۔ خواب میں معلوم ہو جائے گا۔ سات شب تک یہ عمل کرے۔

## پانی سے استخارہ

ایک کاغذ پر اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم لکھ کر ایک طشت یا کونڈے میں پانی بھرے۔ دل میں یہ مستقل خیال کر کے فلاں کام کریں یا نہیں اس کاغذ کو پانی کے بیچ میں ڈال دیں۔ خود اس طرف بیٹھے کہ پانی کا برتن سامنے ہو اور خود قبلہ رخ ہو۔ اب مع بسم اللہ، الحمد شریف چند بار پڑھنا شروع کریں۔ اگر کاغذ داہنے کنارے پر جا لگے تو کامیابی کی نوید ہے۔ اگر مشرق رخ جائے تو کامیاب ہوگا، مگر کوشش اور صبر سے کام لینا ہوگا۔ اگر بائیں کو جائے تو انکار تصور کرے اور اگر قبلہ کو جائے تو کام بہت جلد ہوگا مگر استخارہ کرنے سے پہلے مٹھائی پر حضرت علیؑ کی نیاز دلا کر پاس رکھ لیں اور بعد حکم ملنے کے تقسیم کریں یا خود کھالیں۔

## پانی سے استخارہ

ایک کاغذ پر

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ

لکھ کر ایک طشت میں پانی بھرے۔ دل میں یہ مستقل خیال کرے کہ فلاں کام کریں یا نہیں اس کاغذ کو پانی کے بیچ میں ڈال دیں۔ خود اس طرح بیٹھے کہ پانی کا برتن سامنے ہو اور خود قبلہ رخ ہو۔ اب مع بسم اللہ، الحمد شریف آیت کریمہ

لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین۔

(سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۸۷)



چند بار پڑھنا شروع کرے۔

اگر کاغذ داہنے کنارے پر جا لگے تو کامیابی کی نوید ہے۔

اگر مشرق رخ جائے تو کامیاب ہوگا مگر کوشش اور صبر سے کام لینا ہوگا۔

اگر بائیں کو جائے تو انکار تصور کرے۔

اور اگر قبلہ کو جائے تو کام بہت جلد ہوگا۔

مگر استخارہ کرنے سے پہلے مٹھائی پر نیاز دلا کر پاس رکھ لیں اور بعد حکم ملنے کے تقسیم کرے یا خود کھالے۔

## استخارہ تسبیح

تسبیح دونوں انگوٹھوں کی برابر والی انگلیوں سے پکڑ کر اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات بار پھر یا علی کی تکرار کرتا ہے اور دیکھے کہ اگر تسبیح آگے پیچھے زور زور سے ہلے تو اس کام کو کرنے کا اشارہ ہے اور داہنے بائیں ہلے تو انکار یعنی اس کام کو نہ کرنے کا اشارہ ہے۔

## استخارہ تسبیح

تسبیح دونوں ہاتھوں کے انگوٹھوں کی برابر انگلیوں سے پکڑ کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات بار۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

(سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۸۷) سات بار

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ بِنُبُوَّتِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَبِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ پڑھے۔

پھر "یا علی" کی تکرار کرتا ہے اور دیکھے۔

اگر تسبیح آگے پیچھے زور زور سے ہلے تو اس کام کو کرنے کا اشارہ ہے اور دائیں بائیں ہلے تو انکار یعنی اس کام کو نہ کرنے کا اشارہ ہے۔

## استخارہ تسبیح

تسبیح دونوں ہاتھوں کے انگوٹھوں کی برابر والی انگلیوں سے پکڑ کر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سات بار نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ کُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِنُبُوَّتِکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ وَبِوِلَایَتِکَ یَاعَلِیُّ بس یا علی تکرار کرتا رہے اور دیکھے اگر تسبیح آگے پیچھے زور زور سے ہلے تو اس کام کو کرنے کا اشارہ ہے اور داہنے بائیں ہلے تو انکار یعنی اس کام کو نہ کرنے میں بہتری ہے۔

## استخارہ تہجد

استخارہ کرنے کی غرض سے یہ نماز اگر تہجد کے وقت پڑھی جائے تو بہت بہتر ہے اور مطلوبہ مقصد میں فوری کامیابی نصیب ہوتی ہے۔ اگر رات کے کسی بھی پہر میں پڑھی جائے یعنی جس وقت پڑھنے میں آسانی ہو تو پھر بھی ٹھیک ہے لیکن ضروری ہے کہ یہ نماز تنہائی میں ادا کی جائے اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ ادا کی جائے۔

اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کے وقت باوضو حالت میں کسی جگہ پر پاکیزہ لباس پہن کر بیٹھے کہ جہاں مکمل تنہائی ہو کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو تنہائی میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھے پھر گیارہ مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید پڑھنے کے بعد پھر دو رکعت نماز نفل نماز استخارہ کی نیت کے ساتھ اس طرح ادا کرے کہ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کو شروع کرکے جب

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ (سورۂ فاتحہ۔ آیت۔۴)

پر پہنچے تو اس کی تکرار کرنا شروع کرے اور اپنے مطلب کا خیال رکھے۔ انشاء اللہ



تعالیٰ اس آیت مبارکہ کے پڑھتے پڑھتے، پڑھنے والا یا تو دائیں طرف یا پھر بائیں طرف پھر جائے گا۔ جب اس طرح پھر جائے تو پھر سورہ مکمل کرکے ساتھ ہی اخلاص پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد سلام پھیر دے۔

اگر دائیں طرف پھرے گا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ کام کرلے یا وہ کام ہوجائے گا اور اگر بائیں طرف پھرا۔ تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ یہ کام نہ کرے یا یہ کام نہ ہوگا۔

## نماز استخارہ خاص

استخارہ کرنے کی غرض سے یہ نماز بہت ہی مجرب و مفید پائی گئی ہے اس کی صحت پر یقین کامل ہے یہ نماز اگر تہجد کے وقت پڑھی جائے تو بہت بہتر ہے اور مطلوبہ مقصد میں فوری کامیابی نصیب ہوتی ہے۔ اگر رات کے کسی بھی پہر میں پڑھی جائے یعنی جس وقت پڑھنے میں آسانی ہو تو پھر ٹھیک ہے لیکن ضروری ہے کہ یہ نماز تنہائی میں ادا کی جائے اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ ادا کی جائے۔

اس نماز کے بے شمار فوائد ہیں جو بھی مخفی امور ہوں اس نماز کے ذریعے منکشف ہوجاتے ہیں اور دریافت کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ اس استخارہ کے ذریعہ سے کسی کام کا ہونا یا نہ ہونا، کرنا یا نہ کرنا آسانی سے دریافت ہوسکتا ہے۔

اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کے وقت باوضو حالت میں کسی جگہ پر پاکیزہ لباس پہن کر بیٹھے کہ جہاں مکمل تنہائی ہو کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو تنہائی میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے پھر گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور جو کچھ پڑھا ہے اس کا ثواب تمام بزرگان،

اولیاء کرام رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کی ارواح مقدسہ کو ہدیہ کرے۔

پھر دو رکعت نماز نفل نماز استخارہ کی نیت کے ساتھ اس طرح ادا کرے کہ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کو شروع کرے جب

اِیَّاکَ نَعْبُدُوَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنَ۔ (سورۂ فاتحہ ۱۔ آیت ۔۴)

پر پہنچے تو اس کی تکرار کرنا شروع کرے اور اپنے مطلب کا خیال رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کے پڑھتے پڑھتے پڑھنے والا یا تو دائیں طرف یا پھر بائیں طرف پھر جائے گا۔

جب اس طرح پھر جائے تو پھر سورۂ مکمل کر کے ساتھ ہی سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد سلام پھیر دے۔

اگر دائیں طرف پھرے گا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ کام کرلے یا وہ کام ہو جائے گا اور اگر بائیں طرف پھرا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ یہ کام نہ کرے یا یہ کام نہ ہوگا۔

## نماز استخارہ مجرب

استخارہ کرنے کی غرض سے یہ نماز بہت ہی مجرب و مفید پائی گئی ہے اس کی صحت پر یقین کامل ہے یہ نماز اگر تہجد کی وقت پڑھی جائے تو بہت بہتر ہی اور مطلوبہ مقصد میں فوری کامیابی نصیب ہوتی ہے۔ اگر رات کے کسی بھی پہر میں پڑھی جائے یعنی جس وقت پڑھنے میں آسانی ہو تو پھر بھی ٹھیک ہے لیکن ضروری ہے کہ یہ نماز تنہائی میں ادا کی جائے اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ ادا کی جائے۔

اس نماز کے بے شمار فوائد ہیں۔ جو بھی مخفی امور ہوں اس نماز کے ذریعے منکشف ہو جاتے ہیں اور دریافت کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔

اس کے علاوہ اس استخارہ کے ذریعہ سے کسی کام کا ہونا یا نہ ہونا، کرنا یا نہ کرنا آسانی سے دریافت کر سکتا ہے۔



اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کے وقت باوضو حالت میں کسی جگہ پاکیزہ لباس پہن کر بیٹھے کہ جہاں مکمل تنہائی ہو کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو۔ تنہائی میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے پھر گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

اور باقی پانچ کلمے تین تین بار پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

پھر دو رکعت نماز نفل نماز استخارہ کی نیت کے ساتھ اس طرح ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ نصر کو شروع کرے جب

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ۔ (سورۃ نصر ۱۱۰۔ آیت ۔۱)

پر پہنچے تو اس کی تکرار کرنا شروع کرے اور اپنے مطلب کا خیال رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کے پڑھتے پڑھتے، پڑھنے والا یا تو دائیں طرف یا پھر بائیں طرف پھر جائے گا۔

جب اس طرح پھر جائے تو پھر سورہ نصر مکمل کر کے ساتھ ہی سورہ اخلاص پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد سلام پھیر دے۔

اگر دائیں طرف پھرے گا تو اس مطلب یہ ہے کہ وہ کام کرلے یا وہ کام ہو جائے گا اور اگر بائیں طرف پھرا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کے وہ یہ کام نہ کرے یا یہ کام نہ ہوگا۔

## نماز استخارہ معوذتین

کسی بات کا استخارہ کرنے کے لیے ذیل کے طریقہ سے نماز ادا کریں۔ انشاء اللہ اس سے اس بات کے ہونے یا نہ ہونے کا پتہ چل جائے گا۔

اس کے لئے پاک صاف ہو کر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کریں کہ ہر رکعت

میں بعد از سورۂ فاتحہ ایک ایک مرتبہ سورۂ حشر، سورۂ رحمٰن، سورۂ اخلاص اور معوذتین پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد اللہ کے حضور یوں دعا مانگے۔

"اے اللہ! اگر فلاں کام میں میرے دین و دنیا کی بھلائی ہے تو چاہے وہ مجھے تکلیف دے میرے لئے اس کو آسان کر اور اگر اس میں میرے دین و دنیا کی برائی ہے تو اس کو مجھ سے دور کر دے۔ "بیشک تو ہر شے پر قادر ہے۔"

## نماز استخارہ

جو شخص دینی و دنیاوی حالات سے باخبر ہونا چاہے تو ایسے میں ذیل کا عمل اختیار کرے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل ادا کرے اپنی حاجت کی دعا کو ایک سو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر بلا کسی سے کلام کئے بستر پر سو جائے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تین تا سات دن کے عمل بلاناغہ سے حقیقت احوال سے خواب میں آگاہ ہوگا۔

یہ عمل نہایت مفید و اکسیر ہے۔

## نماز استخارہ

کسی بھی کام کے کرنے سے پہلے بہ فرمان رسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ سے اس کام کے ہونے یا نہ ہونے کے متعلق استخارہ کرنا ضروری ہے تاکہ وہ کام صحیح طور پر انجام پا سکے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز صبح دو نفل پڑھے۔ دوسری رکعت کے آخری سجدہ میں سو مرتبہ

اَستَخِیرُ اللّٰہ

پڑھے۔ پھر بعد سلام پھیرنے کے درود شریف بلاتعداد پڑھے اور پھر پچاس مرتبہ



اَستَخِیرُ اللّٰہ

پڑھ کر اکیاون مرتبہ

اَلْحَمْدُلِلّٰہ

پڑھے اور اس کے بعد اس طرح دعا مانگے۔

"اے اللہ! میں نے جس کام کا ارادہ کر لیا ہے، جس کو تو جانتا ہے اگر تجھے معلوم ہے کہ اس میں میرے دین و دنیا اور آخرت کے لئے خیر ہو تو اس کو میرے لئے آسان کر دے۔ اگر تجھے معلوم ہے کہ یہ میرے لیے شر ہے تو اس کو مجھ سے پھیر دے چاہے وہ مجھے برا لگے یا بھلا لگے کیونکہ میری مصلحت سے جیسا تو واقف ہے میں نہیں۔ تو غیب کی باتوں کو جانتا ہے۔ اے اللہ! تو میری بھلائی کو خوب جانتا ہے جس کو میں خود نہیں جانتا۔ پس رحمت نازل فرما محمد ﷺ اور آل محمد ﷺ پر ان تمام امور میں جن کا میں نے عزم کر لیا ہے بھلا کرتا کہ اس میں بھلائی و برکت اور عافیت ہو۔"

## نماز استخارہ

طریقہ یہ ہے کہ تہجد کے وقت اٹھ کر کسی تنہائی والی جگہ پر نہایت توجہ و انکساری کے ساتھ نماز استخارہ پڑھے۔ اس کے لئے سب سے پہلے پاک صاف لباس پہن کر خوشبو لگائے پھر اس جگہ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ درمیان میں سورہ فاتحہ گیارہ مرتبہ۔ سورہ اخلاص گیارہ مرتبہ اور گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید پڑھنے کے بعد اس کا ثواب تمام بزرگان و اولیائے عظامؒ کی ارواح مقدسہ کو ہدیہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصود کے لئے دعا مانگے۔

اس کے بعد دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ اس طرح ادا کرے کے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کو شروع سے پڑھ کر جب آیت

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ (سورہ فاتحہ آیت ۴)

پر پہنچے تو مقصد کو پیش نظر رکھ کر اس کی بار بار تکرار کرے۔ یہاں تک کہ اس کے پڑھنے کے دوران پڑھنے والا تو دائیں طرف یا پھر بائیں طرف گھوم جائے گا۔

ایسی حالت میں سورہ فاتحہ کو مکمل کر کے سورہ اخلاص پڑھے اور دونوں رکعت نماز کی پڑھ کر سلام پھیر دے۔

اگر دورانِ نماز دائیں طرف رخ پھر گیا تھا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کام کو کرنے میں فائدہ ہے یا وہ بات اچھی ہے اور اگر بائیں طرف رخ پھر گیا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کام کو کرنے میں نقصان ہے وہ بات درست نہیں ہے۔

چونکہ یہ استخارہ بزرگان سلف کا آزمودہ اور مجرب نسخہ ہے اس سے مخفی امور میں آگاہی ہوتی اور کئی راز اس کے ذریعہ منکشف ہوتے ہیں اس کے بے شمار مخفی فوائد ہیں جن کو بیان کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ خلوص نیت سے اس عمل سے بہر حال بہت سے مقاصد میں فائدہ حاصل کیا جا سکتا ہے۔

## نمازِ استخارہ

استخارہ کرنے کی غرض سے بہت ہی مجرب و مفید پائی گئی ہے اس کی صحت پر یقین کامل ہے یہ نماز اگر تہجد کے وقت پڑھی جائے تو بہتر ہے اور مطلوبہ مقصد میں فوری طور پر کامیابی نصیب ہوتی ہے اگر رات کے کسی بھی پہر میں پڑھی جائے یعنی جس وقت پڑھنے میں آسانی ہو تو پھر بھی ٹھیک ہے لیکن ضروری ہے کہ یہ نماز تنہائی میں ادا کی جائے اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ ادا کی جائے اس نماز کے بے شمار فوائد ہیں جو بھی مخفی امور ہوں اس نماز سے منکشف ہو جاتے ہیں اور دریافت کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ اس استخارہ کے ذریعہ سے اس کام کا ہونا یا نہ ہونا کرنا آسانی سے دریافت ہو سکتا ہے اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کے وقت باوضو حالت میں ایسی جگہ پر پاکیزہ لباس پہن کر بیٹھے کہ جہاں مکمل تنہائی ہو کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو تنہائی میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے پھر گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور



گیارہ مرتبہ یہ کلمہ تمجید

سبحان اللہ والحمدللہ ولا الہ الااللہ واللہ اکبر ولاحول ولا قوۃ الاباللہ العلیّ العظیم

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور جو کچھ پڑھا ہے اس کا ثواب تمام بزرگان اولیاء کرام رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو ہدیہ کرے پھر دو رکعت نمازِ نفل نماز استخارہ کی نیت کے ساتھ اس طرح ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کو شروع کر کے جب

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْن

(سورہ فاتحہ آیت ۴)

پر پہنچے تو اس کی تکرار کرنا شروع کرے اور اپنے مطلب کا خیال رکھے انشاء اللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کے پڑھتے پڑھتے پڑھنے والا یا دائیں طرف یا پھر بائیں طرف پھر جائے گا۔ جب اس طرح پھر جائے تو پھر سورہ فاتحہ مکمل کر کے ساتھ ہی سورہ اخلاص پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد سلام پھیر دے اگر دائیں طرف پھرے گا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ کام کرلے یا وہ کام ہو جائے گا اور اگر بائیں طرف پھیرا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ وہ یہ کام نہ کرے یا یہ کام نہ ہوگا۔ نہایت مجرب و آزمودہ استخارہ ہے اور بزرگانِ دین سے منقول ہے۔

## نماز استخارہ

بعد نماز مغرب سے طلوع فجر تک کسی وقت بھی کریں۔ تازہ وضو کریں۔ اس کے بعد کسی سفید مٹھائی پر حضرت علی کی فاتحہ دیں اور ۱۵ بار یَا مُظْهِرَ الْعَجَائِبُ ۱۱ یَا کَاشِفَ الْغَرَائِبُ ۹ بار درود شریف پڑھ کر آسمان کی طرف دم کریں۔ اور دو رکعت نفل نماز بہ نیت استخارہ پڑھیں۔ پہلی رکعت میں بعد سُبحانَ (ثنا) کے الحمد شریف شروع کریں جب اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچیں تو اس کی تکرار کریں جب تک تکرار

کرتے رہیں کہ ۵۰۰ کی تعداد پوری نہ ہو جائے۔ یا بدن گھوم نہ جائے۔ کبھی صرف چہرہ گھومتا ہے کہ کوئی پہلوان بھی روکنا چاہے تو روک نہیں سکتا۔ اگر داہنے ہاتھ کی طرف گھومے تو کامیابی کی طرف اشارہ ہے اور بائیں کو تو ناکامی کا۔ جب تعداد ۵۰۰ کی پوری ہو جائے اور بدن نہ گھومے تو اس کام کو چند یوم کے لیے ملتوی کر دے اور کچھ دن بعد پھر یہ عمل کرے تو تعداد پوری ہونے پر الحمد پوری کرے اور سورۂ اخلاص ہر دو رکعت میں پڑھ کر نفل تمام کرے۔ بعد کو شیرینی تقسیم کرے۔

## نماز استخارہ

یہ ایسا استخارہ ہے کہ جس میں فوراً جواب مل جاتا ہے۔ لیکن بہت توجہ اور محنت سے کرنا چاہئے پہلے سے کسی خیال کو دل میں نہیں رکھنا چاہئے۔ طریقہ یہ ہے کہ خلوت میں دو رکعت نماز نفل استخارہ کی نیت سے پڑھیں۔ پہلی رکعت کے بعد دوسری رکعت میں اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کی تکرار شروع کر دیں۔ یہاں تک کہ آپ کا سر دائیں یا بائیں نہ مڑ جائے۔ اگر دائیں طرف مڑا ہے تو کام صحیح ہے کرنا ٹھیک ہے اور اگر بائیں طرف مڑا ہے تو کام نہیں کرنا چاہیے۔

## نماز استخارہ

جب کسی کو کوئی جائز کام درپیش ہو اور اس کے کرنے یا نہ کرنے میں تردد ہو کہ کام شروع کیا جائے تو اللہ تعالیٰ سے صلاح و مشورہ کر لینا چاہیے، اسی کا نام استخارہ ہے۔ حدیث شریف میں اس کی ترغیب دی گئی ہے۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"اللہ سے صلاح نہ لینا اور استخارہ نہ کرنا بدبختی اور بدقسمتی کی بات ہے۔"

کہیں منگنی یا شادی کرے یا سفر میں جانے کا ارادہ کرے یا کاروبار کرے تو استخارہ



کرے۔ انشاءاللہ نتیجہ بہتر ہوگا۔

استخارہ کی نماز کا طریقہ یہ ہے کہ سونے سے پہلے دو رکعت نفل نماز استخارہ کی نیت سے پڑھے اور پھر دعا مانگ کر سو جائے۔ سوتے وقت پاک وصاف بستر پر قبلہ رخ ہو کر سوئے۔ جب سو کر اٹھے تو اس وقت مضبوطی سے جو بات دل میں جم جائے بس سمجھ لے وہی بات اس کے لیے بہتر ہے۔ اسی کو اختیار کرے۔

اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل کا خلجان دور نہ ہو تو دوسرے دن پھر ایسا ہی کرے۔ اسی طرح تین دن تک کرے۔ انشاءاللہ ضرور اس کام کی اچھائی یا برائی معلوم ہو جائے گی۔

## آسان استخارہ

بعد نماز عشاء ہر قسم کے دنیوی امور سے فارغ ہو کر تازہ وضو کریں اور دو رکعت نماز بہ نیت قضائے حاجت ادا کریں اور اسی مصلی پر دو زانو بیٹھ کر قبلہ رخ ہو کر اول اور آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ درمیان میں بہتر بار یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ مقصد سامنے رکھ کر بڑی توجہ سے پڑھیں۔

اس کے بعد بغیر کسی سے بات کئے اور کھائے پئے پاک بستر پر سو جائیں۔ مقصد حل ہو جائے گا۔ اگر پہلے دن خواب میں کوئی اشارہ نہ پائیں تو دوسرے اور پھر تیسرے دن یہی عمل کریں انشاءاللہ ضرور رہنمائی ہو گی۔

## استخارہ مجرب

جب کوئی مشکل پیش آئے تو استخارہ کرنا مسنون ہے۔ بہتر یہی ہے کہ جو طریقے استخارہ کے حدیث اور اقوال مشائخ سے ثابت ہیں انہی کے موافق کرے۔ مشائخ سے منقول ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھے بعد چار رکعت بہ نیت

استخارہ پڑھے۔ رکعت اول میں بعد فاتحہ کے سورہ والشمس، دوسری میں واللیل، تیسری میں والضحیٰ اور چوتھی میں الم نشرح، ہر ایک کو سات سات بار پڑھے۔ پھر قبلہ رخ ہو کر پاک بستر پر سو رہے۔ خواب میں معلوم ہو جائے گا۔ تین، پانچ یا سات شب تک یہ عمل کرے۔

## کامل استخارہ

استخارہ کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ چہارشنبہ، پنجشنبہ اور جمعہ کی شب کو بعد نماز عشا کے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو بار اور سورہ الم نشرح ستر بار مع بسم اللہ کے پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے اور کہے الٰہی جو کچھ میرے حق میں بہتر ہو مجھے خواب میں دکھا دے۔ اس کے بعد سو مرتبہ درود شریف بھی پڑھے۔

## آزمودہ استخارہ

سونے سے پہلے وضو کرے اور اپنے بستر پر بیٹھ کر اس کو پڑھے۔ پہلے مرتبہ پانچ بار اعوذ باللہ پوری پھر بسم اللہ شریف اکیس سو بار پوری پڑھے۔

یہ عمل اس ترکیب سے پڑھا جائے گا پھر دعا کرے کہ اے خدا فلاں کام کا حال مجھ کو معلوم ہو جائے، جو کچھ تیرے علم میں ہے مجھ کو بذریعہ خواب یا کسی آواز کے ذریعہ سے آگاہ فرما۔

داہنی کروٹ سے سو جائے۔ سوتے وقت سر قطب کی طرف اور منہ قبلہ کی طرف ہونا چاہئے۔ خواہ زمین ہو یا پلنگ ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا لیکن ساتھ ہی ان تمام باتوں کا لحاظ رکھنا نہایت ضروری ہے۔ کپڑے پاک ہوں، جسم پاک ہو، بستر پاک ہو اور خوشبو میں ہر چیز بسی ہوئی ہو۔ نہایت مجرب ہے۔ منگل کا دن ختم ہو کر بدھ کی شب سے شروع کرے اور پانچ یا سات روز تک کرتا رہے۔



## استخارہ مجرب

استخارہ کے مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز استخارہ پڑھے۔ اس کے لئے ہر رکعت میں سورہ اخلاص سات بار پڑھے بعد از سلام پھیرنے کے۔

پہلی مرتبہ پانچ بار اعوذ باللہ پھر پانچ بار بسم اللہ شریف اور پھر اس دعا کو اکیس بار پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ حَالاً وَّقَالاً صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُکَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ

یہ عمل پڑھ کر دعا کرے کہ

”اے اللہ! فلاں کام کا حال مجھ کو معلوم ہو جائے، جو کچھ تیرے علم میں ہے مجھے بذریعہ خواب یا کسی آواز دینے والے کے ذریعے سے آگاہ فرما“

پھر داہنی کروٹ سے سو جائے۔ سوتے وقت سر قطب کی طرف اور منہ قبلہ کی طرف ہونا چاہئے۔ خواہ زمین پر ہو یا پلنگ پر۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

## استخارہ

اگر کسی بے خطا ضرورت استخارہ ہو کہ یہ کام کروں یا نہ کروں؟ تو ایسے میں یہ عطیہ عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورہ حشر، سورہ رحمٰن، سورہ اخلاص، معوذتین پڑھ کر نماز سے فارغ ہو اور پھر سجدے میں جا کر لیٹ کر سو جائے اور کسی سے بھی بات بالکل نہ کرے۔ انشاء اللہ خواب میں متعلقہ کام کے ہونے یا نہ ہونے سے آگاہی ہو جائے گی۔

## استخارہ کے لئے

اگر کسی معاملہ میں استخارہ کرنا مقصود ہو تو چاہئے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک تین مرتبہ سورہ مزمل پڑھے اور سلام کے بعد بارہ مرتبہ سورہ کوثر پڑھے پھر ایک سو آٹھ مرتبہ یہ پڑھے۔ یا اللہ یا عالم عالم مافی قلبی ومعین فیہ۔ اس کے بعد قبلہ رخ چہرہ کر کے سوجائے۔ انشاء اللہ خواب میں تمام حال معلوم ہوجائے گا۔

سوتے وقت اس چیز کا تصور کرے جس کے بارے میں معلوم کرنا ہے۔ اگر پہلی رات معلوم نہ ہو تو اگلی رات بھی استخارہ کا عمل کرے۔ اسی طرح سات رات کے اندر ضرور معلوم ہوجائے گا۔

## پرتاثیر استخارہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ

"اے اللہ، میں تیرے علم کے ذریعہ تجھ سے خیر مانگتا ہوں اور تیری قدرت کے ذریعہ تجھ سے قدرت طلب کرتا ہوں اور تیرے بڑے فضل کا تجھ سے سوال کرتا ہوں۔"

حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہم کو استخارہ اس طرح اہتمام سے سکھاتے تھے جیسے قرآن شریف کی سورت سکھاتے تھے اور یوں ارشاد فرمایا کرتے تھے۔

"جب تمہیں کوئی کام درپیش ہو تو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر استخارہ کیا کرو۔"

## استخارہ خاص

اگر کسی کو کسی معاملے میں ضرورت استخارہ ہو کہ یہ کام کروں یا نہ کروں؟

تو ایسے میں یہ عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۂ حشر، سورۂ رحمن، سورۂ اخلاص، معوذتین پڑھ کر نماز



سے فارغ ہو، اور پھر سجدے میں جا کر پانچ مرتبہ دعائے حاجت (جس کے لئے استخارہ کیا ہے) پڑھ کر بستر پر جا کر داہنی کروٹ منہ قبلہ رخ رکھ کر لیٹ کر سوجائے اور کسی سے بھی بات بالکل نہ کرو۔ انشاء اللہ خواب میں متعلقہ کام کے ہونے یا نہ ہونے سے آگاہی ہوجائے گی۔

## استخارہ مقصد خاص

اگر کسی خاص معاملہ میں استخارہ کرنا مقصود ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب سے پہلے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ مزمل ایک مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے بعد یکسوئی کے ساتھ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور ایک سو آٹھ مرتبہ

یَابَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِیَابَدِیْعُ

پڑھے۔ پھر سو مرتبہ

یَااَللّٰہُ یَاعَالِمُ مَافِیْ قَلْبِیْ وَمُعَیَّنْ فِیْہِ

پڑھ کر سجدہ میں چلا جائے اور سجدہ میں اس کی تکرار بکثرت کرے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور دعائے خیر مانگ کر سوجائے۔ انشاء اللہ خواب میں کام کے ہونے یا ہونے کا پتہ چل جائے گا۔

یہ عمل تین رات تک کرنے سے ہر صورت مقصد حاصل ہوجاتا ہے۔

## استخارہ مجرب

اس مقصد کے لئے کاغذ کے چھ چھوٹے ٹکڑے لے کر ان میں تین پر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ خَیْرَۃ" مِّنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ لفلاں بن لفلاں اَفْعَلْ

اور باقی تین پر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ خِيَرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ لفلاں بن لفلاں لَاتَفْعَلْ

لکھیں اوران کو اپنے مصلے کے نیچے تہہ کر کے رکھ لیں۔

اس کے بعد دو رکعت نمازِ نفل اس طریق سے پڑھیں کہ ہر سجدہ میں سو مرتبہ

اَسْتَغْفِرُ اللّٰه پڑھیں۔

بعداز نماز پھر ایک سجدہ کریں اور اس میں سو مرتبہ

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ خِيَرَةً فِيْ عَافِيَةٍ

پڑھ کر سر سجدے سے اٹھائیں اور سیدھے بیٹھ کر تین بار

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِيْ فِيْ جَمِيْعِ اُمُوْرِيْ فِيْ يُسْرٍ مِّنْكَ وَعَافِيَةٍ

پڑھے۔اس کے بعد تمام رقعوں کو مصلے کے نیچے سے اٹھائیں اور ان کو آپس میں گڈ مڈ کردیں اور اس کے بعد باری باری ان میں سے تین رقعوں کو اٹھائیں اور حکم لکھا ہوا دیکھیں۔اگر اوپر تلے تینوں پرچے

افعل

والے نکلیں تو کام کریں ورنہ نہیں۔اگر ایک ساتھ تین پرچے ایک ہی حکم کے نہ نکلیں تو مزید دو پرچے نکالیں اور جس بات پر تین کی تعداد پوری ہوتی ہو ویسا کام کریں۔

## آسان استخارہ

۵ مرتبہ سورۃ فاتحہ درود اول و آخر ایک ایک مرتبہ پڑھ کر سو جائیں۔اس کے ساتھ چھ مرتبہ۔

يَاعَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ يَاخَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ

پڑھیں انشاءاللہ تین دن کے اندر واضح ہو جائے گا۔



## استخارہ مجرب

رات کو بعد نماز عشاء ۲۸ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔پھر سورۃ الم نشرح بسم اللہ ملا کر ۲۳ بار پڑھے اور اپنے قلب پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ اللہ میرے کام میں جو کچھ ہونے والا ہے۔وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں بتلادے اس دعا کے بعد یہ درود شریف ۱۲۰ مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سيدنا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّكَ

انشاءاللہ بدھ، جمعرات، جمعہ تین دنوں میں ضرور مقصد پورا ہو جائے گا۔

## خاص استخارہ

استخارہ کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ۔

اِفْتَحْ اِفْتَحْ يَابَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَابَدِيْعُ

اس دعا کو ۶ بار پڑھیں پھر یہ درود شریف۔

صَلَّى اللّٰهُ حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمَ

۶ مرتبہ پڑھیں اور سنت طریقہ سے سو جائیں۔یعنی دائیں کروٹ لیٹ کر چہرے کے نیچے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی رکھ کر سو جائیں۔سوتے وقت جو بات معلوم کرنا ہو اسے دل ہی دل میں دھرائیں۔خواب میں یا بیداری میں جو کچھ معلوم کیا گیا ہے۔منکشف ہو جائے گا۔

## استخارہ مجرب

جو شخص استخارہ کرنا چاہے اسم ،الرحیم لکھ کر سر کے نیچے رکھے اور یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ بِبَرَكَةِ هٰذَا الْاِسْمِ الْمُكَرَّمِ اَرِنِيْ فِي الْاَمْرِ الْفُلَانِ مَايَكُوْنُ وَمَايَسْتُوْلُ

پھر باوضو سو جائے انشاءاللہ خواب میں پتہ چل جائے گا۔

# آسان استخارہ

باوضو صاف ستھرا لباس پہن کر چھ بار درود پڑھے پھر یہ دعا ۱۷ بار پڑھے

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ یَاکَاشِفَ الْغَرَائِبِ

پھر بغیر بات کئے ہوئے سو جائے انشاء اللہ خواب میں معلوم ہو جائے گا۔

# آزمودہ استخارہ

پہلے دو رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۳ یا ۵ دفعہ سورۂ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک دفعہ سورۃ اخلاص پڑھ کر اس کا ثواب شیخ عبدالقادر جیلانی کو پہنچا دے۔ پھر سات مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے پھر یہ دعا۔

یَارَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ مِنَ الْحَالِ

پڑھتے پڑھتے سو جائے انشاء اللہ خواب کے ذریعے معلوم ہو جائے گا۔

# استخارہ کے لیے

باوضو قبلہ رخ ہو کر سورۃ والشمس ۳ دفعہ اور سورہ واللیل ۸ دفعہ اور قل ھو اللہ ۱ دفعہ پڑھیں اول و آخر درود مدنی ۱۰۱ مرتبہ پڑھنے کے بعد عاجزی اور انکساری سے عرض کریں۔ یا اللہ مجھ کو میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے یا بتا دے جو میں معلوم کرنا چاہتا ہوں اور یہ کہ میں اپنی دعا قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سر انجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے۔ انشاء اللہ معلوم ہو جائے گا ورنہ ۹ دن تک ضرور معلوم ہو جائے گا آخر میں یہ دعا ۱۸ بار پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِهٖ عَلٰی اِجَابَةِ دَعْوَتِیْ



# بہترین استخارہ

دو رکعت نماز استخارہ کی نیت سے پڑھیں پھر سات مرتبہ درود مدنی پڑھیں پھر ۲۷ بار یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پھر یَارَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ پھر یَاھَادِیْ اِھْدِنِیْ پھر یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ پھر کر ایک بار درود مدنی اور اسی جگہ سو جائیں۔ پہلی رات میں زیادہ سے زیادہ تین راتوں میں حال معلوم ہو جائے گا۔

# عمدہ استخارہ

اس کے برابر کوئی استخارہ کم ہوگا۔ جو شخص یہ چاہے کہ انجام اپنے امر کا معلوم کرے کہ خیر ہے یا شر تو وہ بعد عشاء کے وضو تازہ کر کے بستر پاک پر بیٹھ کر حضرت محمد ﷺ پر تین بار درود مدنی سات بار فاتحہ پڑھے اور ۳ بار سورۂ اخلاص پھر تین بار درود مدنی بھیج کر شق امین پر متوجہ قبلہ رخ ہو کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب دیکھے گا۔ وہ خواب اس کے مقتضائے حال پر خبردار کر دے گی۔ یہ دعا پڑھتے پڑھتے سو جائے۔

فَلَابُدَّلَهٗ مِنْ تَعْبِیْرِ رُؤْیَا اِنْ لَّمْ یَعْرِفْ تَعْبِیْرًا ذَکَرَہٗ فِیْ خَزِیْنَةِ الْاَسْرَار

# استخارہ یافعیؒ

امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ جس شخص کے سامنے کوئی اہم معاملہ آ جائے اور وہ اس کے انجام کو نہ جانے اور اس کے دریافت کا ارادہ رکھے تو چاہیے کہ بعد نماز عشاء کے اپنے داہنے پہلو پر قبلہ رو خوابیدہ ہو کر سورۃ ہائے واللیل ۸ بار، والضحیٰ ۸ بار، والم نشرح تین بار تلاوت کرے اور یہ دعا بھی دو مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ ھٰذَا فَرَجًا وَّمَخْرَجًا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

چنانچہ اس شخص کے پاس پہلی رات دوسری رات تیسری رات ایک شخص آئے گا جو

اس سے کہے گا کہ رستگاری ونکاسی کام کی اس طرح ہوگی۔

## استخارہ مجرب المجرب

عشاء کی نماز کے بعد تازہ وضو کرکے بستر پر بیٹھ کر یا لیٹ کر تین بار درود مدنی پڑھیں۔ پھر ۵۰۰ بار الحمد شریف اور ایک بار قل شریف پڑھ کر سینہ پر دم کریں اور قبلہ رو دائیں پہلو سو جائیں اور یہ نیت کریں کہ اللہ تعالیٰ اپنے کلام مبارک کی برکت سے مجھ کو خبر دے گا کہ یہ کام کروں یا نہ کروں۔

## صحیح رائے جاننے کے لیے

اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

پہلے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کریں کہ رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص سات مرتبہ پڑھے۔ پھر سجدے میں ہر بار اپنے کام کے متعلق سچ مشورہ اور رائے کی نیت کے ساتھ سو سو مرتبہ

اَستَغفِرُ اللہ

پڑھ کر سلام پھیرے اور پھر اللہ کے حضور دعا مانگے اور صائب الرائے لوگوں سے مشورہ طلب کرے۔

انشاء اللہ ان سے صحیح ترین مشورہ مل جائے گا اور اس مشورہ پر عمل کرنے سے وہ کام بخیر و بخوبی انجام پائے گا۔

## معاملے کا نیک اور بد معلوم کرنا

جو شخص کسی بھی معاملے کا نیک و بد جاننا چاہتا ہو۔ وہ رات کو سوتے وقت اسم مبارک یا بَدِیعُ کو آیت مبارکہ ذیل کے ساتھ اس طرح پڑھتا ہوا سو جائے کہ گہری نیند میں پہنچ جائے۔ انشاء اللہ خواب میں حقیقت احوال سے آگاہی ہو جائے گی۔ عبارت مبارکہ یہ



ہے۔

یَابَدِیعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَابَدِیعُ

## کام کرنے یا نہ کرنے کا عمل

اگر کسی کام کے کرنے نہ کرنے کا معلوم کرنا ہو تو ذیل کا عمل اختیار کریں۔

اس مقصد کے لیے کاغذ کے دو سفید ٹکڑے لے کر ان پر اَفعَل اور لَا تَفعَل کے الفاظ لکھیں اور ان کی گولیاں بنا کر ان کو گندھی ہوئی مٹی کے ساتھ اچھی طرح ملا کر ان کی اچھی طرح گولیاں بنالیں تاکہ ان کی شناخت نہ ہو۔ اب باوضو حالت میں ان پر سورہ کافرون اور سورۂ اخلاص دس دس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر دو رکعت نماز اس طریق سے پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورہ کافرون اور سورہ اخلاص پڑھیں۔ بعد از فارغ ہونے نماز کے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور سو مرتبہ استغفر اللہ پڑھ کر سجدہ میں جائیں اور ذیل کی دعا مانگیں۔

"اے اللہ! میں تجھ سے اپنے کام کی بھلائی چاہتا ہوں تیری قدرت سے تقدیر کی درخواست کرتا ہوں اور تیرے فضل عظیم کا سوال کرتا ہوں بے شک تو قدرت رکھتا ہے اور میں نہیں رکھتا اور تو جانتا ہے اور میں نہیں جانتا ہوں اور تو غیب کی باتوں کا جاننے والا ہے۔

اے اللہ اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام (یہاں کام کا نام لے) میرے لئے خیر ہے میرے دین و دنیا اور میری معاش اور میری عاقبت کے لئے تو اس کو میری تقدیر میں کر دے اور آسان کر دے اور اس میں میرے لئے برکت دے اور اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام (یہاں کام کا نام لے) میرے دین اور دنیا اور میری معاش اور میری عاقبت کے لئے شر ہے تو اس کو مجھ سے پھیر دے اور میرے لئے خیر کو مقدر کر جیسا بھی ہو۔ پھر مجھ کو اس سے راضی کر دے اے صاحب کرم۔"

پھر سجدے سے سر اٹھا کر

بِسْمِ اللّٰهِ تَوَکَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ

کہہ کر ایک گولی اٹھائے اور اس میں سے کاغذ نکال کر کھولے اور پڑھے۔

افعل کی صورت میں کام کرے بصورت دیگر اس کام کو چھوڑ دے ورنہ نقصان کا خود ذمہ دار ہوگا۔

## حق بات معلوم ہو جائے

اگر کسی منصف کے پاس کوئی ایسا مقدمہ آجائے کہ مدعی اور مخالف شخص دونوں کے پاس کوئی گواہ نہ ہو اور دونوں اس طرح سے اپنا اپنا مدعا بیان کرتے ہوں کہ معلوم ہوتا ہو کہ دونوں اپنی اپنی بات میں سچے ہیں ان کے مابین فیصلہ کرنا انتہائی دشوار اور مشکل معلوم ہوتا ہو سمجھ نہ آرہا ہو کہ آخر کار ان دونوں میں سے کس کی بات سچی ہے اور کون شخص حق پر ہے تو ایسی صورت حال میں فیصلہ کرنے والے کو چاہیے کہ وہ فوری طور پر عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رُخ ہو کر بیٹھے اور نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورہ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر قبلہ رُخ منہ کر کے سو جائے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

(سورہ بقرہ۔۲)

وَاللّٰهُ يَهْدِي مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (آیت ۲۱۳)

انشاءاللہ تعالیٰ صبح جب وہ سو کر اُٹھے گا تو اُسے حق بات کے بارے میں پتہ چل جائے گا اُس کے لیے فیصلہ کرنا آسان ہو جائے گا اور وہ دونوں کے مابین بالکل ٹھیک فیصلہ کر دے گا۔

## پوشیدہ بات معلوم کرنا

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے اس کے کام کے متعلق یا کسی اور شے یا بات کا پیشگی علم ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل اختیار کرے۔



اس مقصد کے لئے رات کو بعد از عشاء وتر سے پہلے دو رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے۔ بعد میں سورہ قدر بارہ مرتبہ' سورہ اخلاص تین مرتبہ اور معوذتین ایک مرتبہ پڑھ کر دعا کرے

پھر نماز وتر ادا کر کے دائیں طرف کروٹ بدل کر جہاں تک ممکن ہو درود شریف پڑھتا ہوا سو جائے۔ رات کو خواب میں پوری بات معہ تعبیر مل جائے گی۔ زیادہ سے زیادہ تین دن میں علم ہو جائے گا۔

## چھپی ہوئی بات کا پتہ چلانا

چھپی ہوئی باتوں کا پتہ کرنے کے خواہاں لوگ ذیل کا عمل اختیار کریں مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو پاک وصاف ہو کر دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ پڑھیں اور نماز کے بعد درود ذیل اکیس اکیس مرتبہ اول وآخر اور دعا ایک سو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر سو جائیں اس بات کے متعلق خواب میں آگاہی ہو جائے گی۔ عمل بدھ کی شب کو شروع کر کے تین تا سات دن جاری رکھنا لازم ہے۔

درود پاک یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ بِقَدْرِ حُسْنِ جَمَالِهٖ

## چور ظاہر ہو جائے

اگر کسی عورت یا مرد نے کوئی ایسی بات اپنے دل میں چھپائی ہوئی ہو کہ جس سے کسی کا بھلا ہوتا ہو اور وہ جان بوجھ کر بات کو چھپائے تو چاہیے کہ جو کے آٹے کی روٹی باوضو حالت میں آٹا گوندھ کر پاک صاف توے پر پکائے روٹی پر عرق گلاب وزعفران وخالص شہد سے یہ آیت مبارکہ لکھے۔

وَاِذَاقَتَلْتُمْ نَفْسًافَادّٰرَءْ تُمْ فِیْهَاط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ" مَّاكُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۔۷۲)

لکھنے کے بعد روٹی کے بہت سے ٹکڑے کرے اور آیت مذکورہ کو تین مرتبہ پڑھ کر ان پر دم کر دے پھر جن اشخاص پر اسے شک ہے ان سب کو جمع کرے اور ہر ایک کو روٹی کا ٹکڑا دے ہر ایک کو الگ الگ کھلائے جو شخص چور ہوگا وہ اس ٹکڑے کو نہ کھا سکے گا اس طرح چور کی پہچان ہو جائے گی۔

## دلی راز معلوم ہو جائے

جو کوئی یہ چاہے کہ کسی دوسرے شخص کے دل میں چھپا ہوا راز اس پر ظاہر ہو جائے جبکہ وہ شخص جس نے بھید چھپایا ہوا ہو وہ کسی پر بھی بھید ظاہر نہ کرنا چاہتا ہو تو اپنے مقصد کے حصول کی غرض سے چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اپنی ہتھیلی پر لکھے۔

وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ" مَّاكُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ۔ (سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۔۷۲ سے ۷۳)

ہتھیلی پر لکھنے کے بعد اپنا ہاتھ اس سوئے ہوئے شخص کے سینے پر رکھ دے جس کے سینے میں راز پوشیدہ ہے تو انشاءاللہ تعالیٰ وہ شخص اپنے سینے میں چھپی ہوئی بات بتا دے گا۔

## راز معلوم کرنا

نقش لکھ کر اس کے نیچے یہ آیت لکھے اور سوتی ہوئی عورت کے سینے پر رکھے تو عورت سب راز کہہ دے گی۔ آیت ہے۔ وَاِذْقَتَلْتُمْ نَفْسًافَادّٰرَاْتُمْ فِیْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ" مَّاكُنْتُمْ۔

(سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۷۲)






## استخارہ باموکل

بہت ہی مشکل امر میں یہ استخارہ بہتر ثابت ہوتا ہے۔ جس رات یہ استخارہ کرنے کا ارادہ ہو تو پہلے غسل کرے اور صاف کپڑے پہنے اور چھ رکعت نماز نفل ایک سلام سے اس طرح پڑھے کہ اول رکعت بعد سبحان اور الحمد کے سورہ والشمس سات بار دوسری میں بعد الحمد کے سورۂ واللیل سات بار پھر رکوع وسجود کے بعد قعدے میں التحیات کے بعد درود دعا پڑھ کر بغیر سلام کے کھڑا ہو جائے۔ پھر تیسری رکعت سُبْحَانَكَ اَللّٰهُمَّ سے شروع کرے بعد الحمد سورۂ والضحیٰ سات بار اور دوسری میں الحمد کے بعد سورہ الم نشرح سات بار، پھر رکوع وسجود کے بعد قعدے میں التحیات اور درود دعا کے بعد بغیر سلام پھیرے کھڑے ہو کر الحمد کے بعد سورہ والتین سات بار اور چھٹی رکعت میں سورہ قدر سات بار الحمد کے بعد پڑھے پھر رکعت پوری کر کے سلام پھیر دے اور اپنے مقصد کو دل میں جما کر سات بار درود شریف اور آیت کریمہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ (سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۔۸۷)

۱۰۰ بار پڑھے اور صبح کو اٹھ کر فاتحہ دلائے۔

رات کو خواب میں ایک موکل آ کر صورت حال واضح کر دے گا۔

## استخارہ خبریہ

کسی بات کی خبر معلوم کرنا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء تازہ وضو کر کے پاک صاف بستر پر چت لیٹ کر تین بار درود شریف، دس بار الحمد شریف، گیارہ بار قل شریف پھر تین بار درود شریف پڑھ کر سینے پر دم کرے اور قبلہ رو منہ کر کے دائیں بائیں سوئیں۔

اس دوران نیت یہ ہو کہ

"اے اللہ کریم اپنے کلام پاک کی برکت سے مجھے اس کام کے متعلق آگاہی فرما کہ میں یہ کام کروں یا نہ کروں یا میرے لئے کون سا امر بہتر اور نافع ہے؟"

انشاء اللہ خواب میں اس امر کی اچھائی یا برائی اور کرنے یا نہ کرنے کے متعلق مکمل آگاہی ہوگی۔ تاحصول مقصد یہ عمل روزانہ جاری رکھیں۔

## استخارہ خاص در خواب

یہ نقش ۴ عدد لکھ کر چارپائی کے پایوں کے نیچے ایک ایک رکھے اور ۴۱ بار کہے (کالی چڑی بس بھری انت نی امری) پھر کہے اے ہمزاد اگر خواب میں آگاہ نہ کیا تو قیامت میں دامن گیر ہوں گا۔






## خواب اسرار منکشف ہونا

بعد نماز فجر ایک چلہ تک بہ پابندی وقت ڈھائی ہزار مرتبہ روزانہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھیں۔ جو بات دنیا میں ہونے والی ہوگی، قبل از وقت معلوم ہو جائے گی اور اس کا علم خواب کے ذریعہ ہو جایا کرے گا۔ نیز عجیب عجیب باتیں انکشاف میں آئیں گی۔

## کشف الغیوب

کشف الغیوب کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ رات کو سونے سے پہلے اول وآخر درود کشف گیارہ گیارہ مرتبہ اور ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر پاک صاف بستر پر داہنی کروٹ سو جایا کرے بہت جلد اسے کشف الغیوب کا نظارہ شروع ہو جائے گا۔

اس عمل کے لئے ترک جمالی وجلالی اختیار کرنا ضروری ہے اور امور شرعیہ کی پابندی بھی لازم ہے۔ بے حد مجرب ہے۔

## کشف واقعات

روزانہ واقعات جو پیش آنے والے ہوں اگر کوئی ان کے لیے یہ خواہش رکھتا ہو کہ ان کا پہلے سے علم ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سورۂ رحمٰن کو خوب اچھی طرح یاد کر لے تاکہ زبانی پڑھنے میں کہیں غلطی نہ ہو جائے۔

اب ہر روز سونے سے پہلے باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے۔ دوران تلاوت نہ تو کسی سے بات کرے اور نہ ہی اپنے تصور سے ہٹے پھر اس کو اپنے دائیں ہاتھ پر دم کر کے ہاتھ کو اپنے سر کے نیچے رکھ کر قبلہ رخ منہ کر کے داہنی کروٹ لیٹ کر سو جائے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت آنے والے روز کے واقعات سے پیشگی خواب میں مطلع

ہو جائے گا۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس راز کی حفاظت کرے اور کسی سے ذکر بالکل نہ کرے۔

## تین روز میں جواب آئے

اگر کہیں سے کسی بات کا یا خط کا جواب منگانا ہو اور نہ آتا ہو تو قبل نماز عشاء قبلہ کی طرف کو منہ کر کے ۶۵ بار اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر دم کر دیا کرے۔ انشاء اللہ تین روز میں جواب آئے گا یا خبر ملے گی۔

## روزانہ پیش آنے والی باتوں کا استخارہ

امام اہل سنت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا خصوصی عطیہ ہے ہر روز تا حیات بعد نماز عشاء مدینہ (یعنی قطب شمال) کی طرف منہ کر کے دست بستہ کھڑے ہو کر ۹ بار درود پڑھے صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَآلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ط سات بار اَللّٰھُمَّ سَخِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ وَلَا تَکِلْنِیْ اِلٰی اِخْتِیَارِیْ۔ لیٹ کر سوتے وقت درود شریف مندرجہ بالا پڑھتا رہے۔ اگر کسی رات نیند اتنی غالب ہو کہ پورا عمل نہ پڑھ سکے گا یا عمل پڑھنے کے بعد کسی ضرورت کی وجہ سے بات کرنا پڑے تو تین بار دورد شریف اول آخر اور سات بار درود مذکورہ پڑھ لے یہ رات دن کے پیش آنے والے واقعات کا استخارہ ہے خصوصاً جو کام آپ کرنے والے ہوں اور وہ نقصان کا سبب بن سکتا ہے۔ یا فی الواقع وہ کام نقصان دہ نہیں مگر اس کے طریقہ کار میں خامی کی بنا پر نقصان ممکن ہے تو اس سے قبل از وقت آگاہ کر دیا جاتا ہے مگر کبھی کسی سے ذکر نہ کرے کہ مجھے استخارہ کے ذریعے اس بات کا علم ہوا ہے۔

## روزمرہ باتوں کا استخارہ

ہر روز تا حیات بعد نماز عشاء مدینہ (یعنی قطب شمال) کی طرف منہ کر کے دست بستہ کھڑے ہو کر ۹ بار یہ دورد پڑھے۔



صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی آلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہ

پھر بستر پر بیٹھ کر ایک سو سات بار

اَللّٰھُمَّ سَخِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ وَلَا تَکِلْنِیْ اِلٰی اِخْتِیَارِیْ

اور لیٹ کر سوتے وقت تک پہلے آیت کریمہ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اور پھر درود شریف مندرجہ بالا پڑھتا رہے۔

اگر رات نیند اتنی غالب ہو کہ پورا عمل نہ پڑھ سکے یا عمل پڑھنے کے بعد کسی وجہ سے بات کرنا پڑے تو تین بار درود شریف اول وآخر اور سات بار مذکورہ دورد پڑھ لے۔

یہ رات دن کے پیش آنے والے واقعات کا استخارہ ہے۔ خصوصاً جو کام آپ کرنے والے ہوں اور وہ نقصان کا موجب بن سکتا ہے یا فی الواقع وہ کام نقصان دہ نہیں مگر اس کے طریقہ کار میں خامی کی بناء پر نقصان ممکن ہے تو اس سے قبل از وقت آگاہ کر دیا جاتا ہے مگر کبھی کسی سے تذکرہ نہ کرے کہ مجھے استخارہ کے ذریعے اس بات کا علم ہوا ہے۔

## استخارہ تین یومیہ

اِفْتَحْ اِفْتَحْ یَابَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ اکیس مرتبہ

صَلِّ اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اول وآخر ایک مرتبہ،

اور تین مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھیں۔

اس کے بعد دائیں کروٹ لیٹ کر چہرے کے نیچے ہتھیلی رکھ کر سو جائیں۔ سوتے وقت جو بات معلوم کرنی ہو، ذہن میں دہرائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین یوم کے اندر خواب یا بیداری میں جو کچھ معلوم کیا گیا ہے، منکشف ہو جائے گا۔

## استخارہ سہ شب

اس کے علاوہ استخارہ کا طریقہ یہ بھی ہے کہ چہارشنبہ، پنجشنبہ اور جمعہ کی شب کو بعد نماز عشاء کے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو بار اور سورہ الم نشرح ستر ہ بار مع بسم اللہ کے پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے اور کہے الٰہی جو کچھ میرے حق میں بہتر ہو مجھے خواب میں دکھادے۔

اس کے بعد سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَکَ

## استخارہ مجرب

استخارہ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز استخارہ پڑھے۔ اس کے لئے پہلی رکعت میں سورۂ کافرون اور دوسری رکعت میں سورۂ اخلاص پڑھے بعد سلام پھیرنے کے اس دعا کا ورد کرے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ

اس کے بعد اپنی حاجت کے لئے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تین یوم کے عمل سے مقصد حاصل ہو جائے گا اور معلوم ہو جائے گا کہ کام کرنا چاہیے یا نہیں؟

## استخارہ جمعرات

۱۵ بار درود شریف پڑھیے اور ثواب حضور غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی روح کو بخشے بروز جمعرات یہ عمل کرے غسل کر کے لباس تبدیل کرے خوشبو لگائے دن میں روزہ رکھے تو زیادہ بہتر ہے۔ ۱۱ بار درود شریف پڑھ کر یا بدیع العجائب یا کاشف الغرائب ۱۱ سو بار پڑھے پھر بغیر



کلام کیے سو جائے جو مقصد ہو انشاء اللہ خواب میں معلوم ہو جائے۔

## استخارہ شب جمعہ

شب جمعہ کو دو رکعت نماز نفل پڑھے اور اس کا ثواب نبی رحمت حضرت محمد ﷺ کو بخشے۔ اس کے بعد

۲۷ بار اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ پڑھے۔

پھر درود شریف پانچ بار اور

سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ستر بار

یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ ۱۰۰ بار

یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ ۱۰۰ بار

یَا مُبِیْنُ بَیِّنْ لِیْ ۱۰۰ بار

وَاشْرَحْ صَدْرِیْ ۱۰۰ بار

آیت کریمہ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ (سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۸۷)

۱۰۰ بار درود شریف ۱۱ بار اپنے مقصد کو سامنے رکھ کر پڑھے اور بغیر کلام کیے سو جائے۔

## استخارہ شب جمعہ خاص

بروز جمعرات کو روزہ رکھیں اور شب جمعہ کو یہ عمل کریں۔ اگر کوئی اہم ضرورت فوراً درپیش ہو تو کسی شب بھی کر سکتے ہیں۔

● بعد نماز عشاء جب سونے کا ارادہ کریں تو تازہ وضو کے ساتھ بستر پر لیٹ کر داہنے ہاتھ کی درمیانی انگلی دل پر رکھ کر

درود شریف پانچ بار اور سورہ فاتحہ ۳۳ پڑھیں۔

ہر بار اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ (سورۃ فاتحہ۔ آیت ۵) تین بار کہیں۔ اسی طرح ہر بار ختم سورہ پر آمین تین بار کہیں۔

جب ۳۳ کی تعداد پوری ہو جائے تو انگلی اٹھا کر دل پر دم کریں اور یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدِرْہُ لِیْ وَیَسِّرْہُ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ

پھر آیت کریمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ (سورۃ انبیاء ۲۱۔ آیت ۸۷) گیارہ بار اور گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

اگر یہ دعا حفظ نہ ہو تو پرچے پر لکھ کر رکھ لیں اور داہنی کروٹ پر لیٹ کر داہنے ہاتھ پر دم کر کے مٹھی بند کر کے سر کے نیچے رکھ کر سو جائیں۔

جب آنکھ کھلے تو دو نفل شکرانے کے ادا کریں۔ اگر نماز فجر میں زیادہ وقت ہو تو پھر سو جائیں ورنہ نماز کے وقت تک ذکر و دعا میں مشغول رہیں۔ نماز فجر ادا کرے کسی مجبور کو کھانا کھلائیں۔

## استخارہ شب جمعہ

شب جمعہ کو دو رکعت نماز نفل پڑھے اس کا ثواب تمام امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بخشے۔ اس کے بعد ۲۷ بار اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ لَکَ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَاغْفِرْ لِکُلِّ مُؤْمِنٍ وَّمُؤْمِنَۃٍ ۔ پھر درود شریف ۵ بار پھر سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ۷۰۰ بار، یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ ۱۰۰ بار



یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ ۱۰۰ بار، یَا مُبِیْنُ بَیِّنْ لِیْ ۱۰۰ بار، وَاشْرَحْ صَدْرِیْ ۱۰۰ بار پھر ۱۱ درود شریف اپنے مقصد کو تصور میں رکھ کر پڑھے اور بغیر کلام کیے سو رہے۔ اگر نیند نہ آئے تو بلا تعداد درود پڑھتا رہے۔

## استخارہ چور

اگر کسی کوئی شے چوری ہو گئی ہو اور اسے کسی پر شک ہو کہ اس نے اس کی چیز چرائی ہے تو ایسے میں اپنے شک کی تصدیق کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔ اس عمل کے بعد جس کا نام سامنے آئے اس پر اپنی چوری کا بالیقین شک ظاہر کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے چوری شدہ مال بازیاب ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے کاغذ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے اتنی تعداد میں لیں جتنے افراد پر شک ہو اور ان پر ان کے علیحدہ علیحدہ نام معہ ان کی ماؤں کے نام لکھیں۔ پھر ہر پرچی کو علیحدہ علیحدہ گول کر کے گولیاں بنا لیں تا کہ کسی کا نام ظاہر نہ ہو اور پھر ان گولیوں کو آپس میں اچھی طرح ملا دیں تا کہ ان کی پہچان ختم ہو جائے۔

مٹی کا ایک لوٹا لے کر دو آدمی باوضو حالت میں آمنے سامنے بیٹھ جائیں اس کے بعد ایک گولی اٹھا کر مٹی کے لوٹے کی ٹونٹی میں ڈال دیں پھر اس لوٹے کو دونوں آمنے سامنے بیٹھے ہوئے آدمی اپنے اپنے دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت سے پکڑیں تا کہ لوٹا ان کی انگلیوں پر سیدھا رہے اور ہلے نہیں۔ اب ان میں سے ایک شخص سورۂ یٰسین آہستہ آواز میں پڑھتا جائے اور جب وہ لفظ

مِنَ الْمُکْرَمِیْنَ (سورۃ یٰسین ۳۶۔ آیت ۲۷)

پر پہنچے گا تو اگر پہلی پرچی پر لوٹا خود بخود گھوم جائے تو سمجھ لیں کہ وہ چور ہے ورنہ باری باری ہر پرچی کو لوٹے میں ڈال کر اس عمل کو جاری رکھیں جو چور ہوگا اس کی باری پر لوٹا خود بخود گھوم جائے گا۔ ہر بار سورۂ یٰسین اسی طرح پڑھنی ہے۔

صرف چور کے نام کی پرچی کھول کر نام دیکھیں۔ بات کو پردے میں رکھیں کیونکہ اللہ ستارالعیوب ہے۔ اگر وہ شخص خاموشی سے سامان چوری واپس کردے تو ٹھیک ورنہ اس کے خلاف قانونی چارہ جوئی کریں۔

اس کے ساتھ ہی چور کو اگلوانے کے لئے ذیل کا عمل بھی کریں۔

دریا کی پاک صاف ریت اپنے پاس رکھیں اور پرچی والے شخص سے کہیں کہ اگر چوری کا مال دیتے ہو تو ٹھیک وگرنہ اس عمل سے تمہارا پیٹ پھول کر کپا ہو جائے گا اور مال نہ دینے کی صورت میں پھٹ جائے گا۔ اس ریت کو تھوڑا تھوڑا اس لوٹے میں ڈالتے جائیں اور سورہ یٰسین پڑھتے جائیں۔ اس عمل سے چور کا پیٹ پھولنا شروع ہو جائے گا اور اس وقت تک پھولتا رہے گا جب تک وہ چوری کا مال واپس نہیں کرے گا۔

اس عمل میں نیت خالص اور عمل بڑے دھیان سے کرنا لازمی ہے۔ بدنیتی سے عمل کرنے کی صورت میں مستوجب غذاب الٰہی ہوگا۔

## چور کے بارے میں معلوم کرنا

اگر کسی کے ہاں چوری ہوگئی ہو اور چور کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک خالی مشک لے کر باوضو حالت میں اس پر آیت الکرسی اور سات انبیاء کرام علیہ السلام کے نام جو یہ ہیں، لکھیں۔

نوح علیہ السلام

لوط علیہ السلام

صالح علیہ السلام

ابراہیم علیہ السلام

موسیٰ علیہ السلام



عیسیٰ علیہ السلام

حضرت محمد ﷺ

اس کے بعد ہر نام کے ساتھ الگ الگ ایک ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر مشک میں پھونک مارے اور ہر مرتبہ آیت الکرسی پڑھنے کے بعد یہ دعا مانگے اور اس کی بھی مشک میں پھونک مارے۔ بعد از عمل اس مشق کو باندھ کر دیوار کے ساتھ لٹکا دے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت چور کا پیٹ بھول جائے گا اور وہ چرایا ہو مال واپس کر جائے۔ اگر ایسا نہیں کرے گا تو اس کا پیٹ شدت ہوا سے پھٹ جائے گا۔ بہت ہی کار آمد اور مفید نسخہ ہے۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ اُرْسِلْتَ ھٰذَا اَنْ تَنْفَخَ بَطْنِ ھٰذَا السَّارِقُ کَمَا نَفَخْتَ۔

## چور کی بازیافت کے لئے

اگر کسی کے ہاں چوری ہوگئی ہو اور چور کا کوئی اتہ پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں اس کی نشاندہی کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اتنے کاغذ کے ٹکڑے لیں جتنے لوگوں پر شک وشبہ ہو۔ ان ٹکڑوں پر علیحدہ علیحدہ مشکوک لوگوں کے نام لکھیں پھر ان کی گولیاں بنالیں اور ان گولیوں کو گیہوں کے گندھے ہوئے آٹا میں علیحدہ علیحدہ رکھ کر موٹی گولیاں آٹے کی اس طرح بنالیں کہ ان کے اندر کاغذ کی گولیاں نظر نہ آئیں۔

ان گولیوں پر اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ، آیت الکرسی تین مرتبہ، چاروں قل ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

اس کے بعد ایک بڑے برتن میں پانی لے کر ان گولیوں کو اس میں ڈال دیں۔ چور کے علاوہ سب کی گولیاں پانی میں غرق ہو جائیں گی لیکن چور کی گولی بدستور اوپر تیرتی رہے

گی اور غرق نہیں ہوگی۔

## خزانہ کی جگہ معلوم کرنا

اگر کوئی کسی دفینہ کے بارے میں معلوم کرنے کا خواہاں ہو تو اسے یہ عمل کرنا چاہیے۔

ہر روز نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں چالیس مرتبہ سورۂ مزمل اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پچاس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔

اس کے پاس چار اشخاص سیاہ پوش آئیں گے۔ السلام علیکم کے بعد کہیں گے کہ اے بنی آدم تم کیا چاہتے ہو؟

ان کو کہے کہ کسی علاقہ میں دفینہ ہے، مجھے بخشو اور جہاں پر ہے اس مقام کی درست نشان دہی کرو۔

پھر جب وہ دفینہ کے بارے میں بتا کر غائب ہو جائیں تو عامل اس جگہ کو خوب اچھی طرح یاد رکھے اور بھول نہ جائے۔

پھر حسب توفیق شیرینی لے کر غرباء و مساکین میں تقسیم کرے اور دفینہ کی جگہ کو کھودے۔ بفضل باری تعالیٰ اسے خزانہ ملے گا۔

## دفینہ معلوم کرنا

اگر کسی جگہ پر دفینہ ہو اور یہ پتہ نہ چلتا ہو کہ کس مقام پر ہے تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک مصلے پر قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور ذیل میں دیا ہوا نقش پاک سیاہ روشنائی کے ساتھ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ ایک سفید کاغذ پر لکھے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| واذیرفع ابراھیم القواعد | من البیت واسمٰعیل ربنا | تقبل منا انک انت | السمیع العلیم |
| تقبل منا انک انت | السمیع العلیم | واذیرفع ابراھیم القواعد | من البیت واسمعیل ربنا |
| السمیع العلیم | تقبل منا انک انت | من البیت واسمٰعیل ربنا | واذیرفع ابراھیم القواعد |
| من البیت واسمٰعیل ربنا | واذیرفع ابراھیم القواعد | السمیع العلیم | تقبل منا انک انت |

یہ نقش مبارک لکھنے کے بعد سفید رنگ کے مرغ کی گردن میں باندھ کر چھوڑ دے انشاء اللہ تعالیٰ وہ مرغ اس جگہ پر جا کر کھڑا ہو جائے گا جس جگہ پر دفینہ ہوگا۔ دفینہ معلوم کرنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ عامل اس نقش کو لکھنے کے بعد باوضو حالت میں نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد بستر پر لیٹے اور نقش مبارک اپنے سر کے نیچے رکھ لے اگر اسے اس وقت نیند آ جائے اور وہ سو جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ اسے خواب میں دفینہ کی صحیح جگہ دکھادی جائے گی اور اسے مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

## دفینہ معلوم کرنا

اگر کسی جگہ پر دفینہ پائے جانے کا شبہ ہو اور درست جگہ کی نشاندہی نہ ہوتی ہو تو اس بارے میں بعض عارفین سے منقول ہے کہ باوضو حالت میں ایک کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ لکھے،

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ؕ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۚ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ؕ كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ

تَعْقِلُوْنَ۔ (سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۷۲ سے ۷۳)

اس کے بعد سورۃ شعراء لکھے اور ایک ہی رنگ کے مرغ کی گردن میں جس کے سر کا تاج سرخ ہو باندھ کر اس جگہ پر چھوڑ دے کہ جہاں پر دفینہ کا شبہ ہو جس جگہ پر دفینہ ہوگا وہاں پر مرغ کھڑا ہو کر اذان دے گا اور اگلے دن مرجائے گا مگر دفینہ کا پتہ چل جائے گا۔

## تشخیص مرض

فجر کی اذان کے فوراً بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اِفْتَحْ اِفْتَحْ اِفْتَحْ سو مرتبہ پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں اور اس مریض کا تصور کریں جس کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہیں۔ اس کے مرض کی کیفیت ذہن پر منکشف ہو جائے گی۔

اسی طرح اگر کسی مرض کا علاج معلوم کرنا ہو تو یہی عمل رات کو سونے سے پیشتر شمال کی طرف منہ کر کے پڑھیں اور کسی سے گفتگو نہ کریں اور سو جائیں۔ جب تک علاج کے متعلق پتہ نہ چلے عمل روزانہ کرتے رہیں۔ خواب میں یا کسی بھی طریقہ سے پتہ چل جائے گا۔

## مرض کیا ہے

فجر کی اذان کے فوراً بعد ایک مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں اور ایک سو مرتبہ یہ عبارت پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِفْتَح اِفْتَح اِفْتَح

پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں اور اس مریض کو تصور کریں جس کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہوں۔ مرض کی کیفیت ذہن پر منکشف ہو جائے گی۔

## آسیب یا مرض کا معلوم کرنا

اگر کسی مریض کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ اسے آسیب ہے یا کوئی ایسی بیماری



ہے جس کے بارے میں پتہ نہیں چل رہا تو یہ عمل کریں۔

باوضو حالت میں مریض کے جسم پر پہنا ہوا ایسا کپڑا لے جو مریض نے کم از کم تین رات دن تک پہنا ہوا۔ وہ لے کر لمبائی میں ناپ لے۔ اس کے بعد تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے پھر تین مرتبہ یہ عزیمت پڑھے۔

می خوانم بر جامہ فلاں بن فلاں

(فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کی والدہ کا نام لے۔)

جہت آنکہ سبب آزار فلاں بن فلاں بریں جامہ ظاہر گردد۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا اَوْتُرَابًا قِيَامًا يَتَّخِذُ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ مِنَ الذُّلِّ وَلِيًّا وَّكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا اَلَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

پڑھنے کے بعد کپڑے پر دم کرے اور کپڑے کو پیشانی یعنی سر سے لے کر ناف تک دونوں طرف زور زور سے ملے اور پھر اس کپڑے کو ناپے۔

اگر کپڑا انگلی کم ہوا ہو تو مریض پر دیو کا اثر ہے۔

اگر دو انگلی کم ہو تو پری کا اثر ہے۔

اگر تین انگلی کم ہو تو مریض سحر زدہ ہے۔

اگر کپڑا اپنی جگہ قائم رہے، کم نہ ہو، تو پھر مریض کی کوئی جسمانی عارضہ لاحق ہے۔ اس لیے مریض کو چاہیے کہ وہ جسمانی علاج کی طرف توجہ دے۔

## اولاد ہوگی یا نہیں

اگر کسی بے اولاد عورت کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ اس کے ہاں اولاد ہوگی یا نہیں یہ تو عمل کرے۔

باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ مزمل پڑھ کر دودھ پر دم کرے۔ یہ عمل اس وقت

کرے جب عورت حیض سے پاک ہو اور غسل کے بعد روزہ رکھے۔ عورت اس دودھ سے افطار کرے۔

اگر عورت کو دودھ ہضم ہو گیا تو پھر اپنا علاج کرے۔ انشاء اللہ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہو گی اور اگر عورت کو دودھ ہضم نہ ہو تو اس کے ہاں اولاد نہ ہو گی۔

## اولاد ہو گی یا نہیں

اگر کسی بے اولاد کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ اس کے ہاں اولاد ہو گی یا نہیں تو باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر دودھ پر دم کرے۔ یہ اس وقت کرے جب عورت حیض سے پاک ہو اور غسل کے بعد روزہ رکھے۔ عورت اس دودھ سے روزہ افطار کرے۔ اگر چہ عورت کو دودھ ہضم ہو گیا تو پھر مرد اپنا علاج کرائے انشاء اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہو گی۔ اگر عورت کو دودھ ہضم نہ ہو تو اس کے ہاں اولاد نہ ہو گی۔

## خواب میں کوئی جگہ دیکھنا

جو کوئی خواب میں کوئی جگہ یا کسی شہر کو دیکھنا چاہتا ہو تو وہ یہ عمل کرے،

رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں پاک صاف بستر پر بیٹھ کر سورۂ مزمل ننانوے مرتبہ اس طرح پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔

پھر قبلہ رخ منہ کر کے جس جگہ یا شہر کا دیکھنا مقصود ہو اس کا تصور رکھ کر سوئے، انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اسے وہ جگہ یا شہر دکھائی دے گا۔

## کسی چیز کے بارے میں معلوم کرنا

اگر کسی کو کوئی ایسی مشکل پیش آ گئی ہو یا کوئی ایسی مہم پیش آ گئی ہو کہ جس کے انجام کے بارے میں بظاہر کچھ معلوم نہ ہوتا ہو تو پنجشنبہ کے دن نماز عشاء کے بعد کسی سے کوئی کلام نہ کرے اور جائے نماز پر بیٹھ کر تین بار سورہ کوثر پڑھے اور قبلہ رخ چہرہ کر کے سو جائے۔



خواب میں انشاء اللہ تعالیٰ حقیقت کے بارے میں معلوم ہو جائے گا۔

## گم شدہ شے کا پتہ لگانا

گم شدہ شے کا پتہ نہ چلتا ہو یا مل نہ رہی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عصر اول و آخر درود شریف شفاعت مع بسم اللہ شریف ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور درمیان میں پانچ سو مرتبہ دعائے جمیلہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ پھر مغرب تک وہاں خاموش بیٹھا رہے اور مغرب کی نماز پڑھ کر وہاں سے اٹھے اور گھر کو آئے۔ بہت جلد اس شے کا اتہ پتہ مل جائے گا اور وہ حاصل ہو جائے گی۔

## مفرور زندہ ہے یا مردہ

اگر کوئی شخص کسی مفرور کے بارے میں معلوم کرنا چاہتا ہو کہ وہ کہاں ہے اور کس حال میں ہے زندہ یا مردہ تو وہ یہ عمل کرے۔

جمعہ کے دن نماز عشاء کے بعد وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور اس کا ثواب تحفتاً ہدیتاً نبی کریم ﷺ کی بارگاہ اقدس میں پیش کرے۔

اس کے بعد اکتالیس بار سورہ مزمل اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس دوران اور بعد میں کسی سے کوئی بات چیت نہ کرے اور قبلہ رخ منہ کر کے سو جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اسی شب خواب میں مفرور کے بارے میں دکھایا جائے گا اور معلوم ہو جائے گا کہ مفرور زندہ ہے یا مردہ اور کس پر مقام پر ہے۔

اگر اس رات معلوم نہ ہو تو سات شب تک روزانہ یہ عمل کرے۔ بفضل باری تعالیٰ سات شب میں ضرور معلوم ہو گا۔

## مفرور کا حال معلوم کرنا

اگر کوئی شخص کسی مفرور کے بارے میں معلوم کرنا چاہتا ہو کہ وہ کہاں پر اور کس حال

میں ہے زندہ ہے یا مردہ ہے تو وہ جمعہ کے دن نماز عشاء کے بعد وضو غسل کر کے دو رکعت نفل نماز پڑھے اور اس کا ثواب تحفۂ ہدیۂ حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ اقدس میں پیش کرے اس کے بعد اکتالیس بار سورہ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے اس دوران اور بعد میں کسی سے بات کوئی بات چیت نہ کرے اور قبلہ رخ منہ کر کے سو جائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ اسی شب خواب میں مفرور کے حال کے بارے میں دکھایا جائے گا کہ مفرور زندہ ہے یا مردہ اور کس مقام پر موجود ہے۔

اگر اس رات معلوم نہ ہو تو سات شب تک روزانہ یہ عمل کرے۔ بفضل باری تعالیٰ سات شب تک ضرور معلوم ہو گا۔

## غائب کہاں ہے؟

اگر دیکھنا منظور ہو کہ فلاں غائب شخص زندہ ہے یا مر گیا ہے یا کوئی کھوئی چیز ملے گی یا نہیں یا جس امر کی امید رکھتا ہوں پوری ہو گی یا نہیں اور جو مقصد بھی ہو تو چاہیے کہ خدائے رحیم و کریم پر یقین صادق رکھ کر اپنے مقصد کو خوب دل میں جما کر پاک جگہ باوضو لیٹ کر اس دعا کو پڑھتے پڑھتے سو جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ خواب میں اپنے مقصد و مطلب کو دیکھ لے گا۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبَّ اِسْحٰقَ وَیَعْقُوْبَ وَعِیْسٰی وَرَبَّ جِبْرَئِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعِزْرَائِیْلَ نَنْزِلُ التَّوْرَاۃَ وَالْاِنْجِیْلَ وَالزَّبُوْرَ وَالْفُرْقَانَ الْعَظِیْمِ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَاتَرٰی فِیْہِ الْخَیْر ۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل

اس کے بعد یہ کہے۔

نَبِّاْنِیْ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ



اس کے بعد یہ کلمات کہے۔

یَاعَلِیْمُ یَاخَبِیْرُ

یہ کہتے کہتے سو جائے اور چاہیئے کہ اس نقش مبارک کو زعفران و گلاب سے لکھ کر زیر تکیہ رکھ کر سوئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| ل | م | ص | ا |
| م | ص | ا | ل |
| ص | ا | ل | م |

## استخارہ دریافت حال گمشدہ

جب کسی معاملہ میں یا کسی کی گم شدگی کے بارے میں کوئی متردد اور پریشان ہو اور اس بات کا علم نہ ہو ہوتا ہو اور وہ حقیقت جاننے کا خواہشمند ہو تو ذیل کا عمل کرنے سے حقیقت احوال سے آگاہ ہو جائے گا۔

اس کے لئے نصف شب کو اٹھ کر غسل کر کے باوضو ہو کر دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے ایک ایک بار سورہ مزمل شریف پڑھ کر سلام پھیرے پھر

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

بار بار پڑھے۔ پھر ایک سو آٹھ بار

یَا اَللّٰہُ عَالِمُ مَافِی قَلْبِی مُعِیْنٌ فِیْہِ

پڑھ کر رو بہ قبلہ سو جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کو خواب میں حال معلوم ہو جائے گا۔

## غائب شخص کا حال معلوم کرنا

اگر دیکھنا منظور ہو کہ فلاں غائب شخص زندہ ہے یا مر گیا ہے۔ یا کوئی کھوئی چیز ملے گی یا

نہیں یا جس امر کی امید رکھتا ہو پوری ہوگی یا نہیں اور جو مقصد ہو تو چاہیے کہ خدائے رحیم و کریم پر یقین صادق رکھ کر اپنے مقصد کو خوب دل میں جما کر پاک جگہ باوضو لیٹ کر اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھتے پڑھتے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اپنے مقصد ومطلب کو دیکھ لے گا۔

## خواب میں مردہ سے استخارہ

حضرت حسن بصری رحمتہ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جو شخص ارادہ کرے دیکھنا اپنے خواب میں کسی کو مردے کو سے تو چاہیے کہ وہ شخص عشاء کے فرض و وتر پڑھ کر چار رکعت نماز پڑھے اور رکعت میں سورۃ فاتحہ و سورۃ الحکاثر قرأت کرے وبعد ازاں اپنی خواب گاہ میں لیٹ کر یہ کلمات کہے! ۶ مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فُلَانًا عَلٰی حَالَۃِ الَّتِیْ ھُوَ عَلَیْھَا

چنانچہ وہ شخص اس مردے کو اسی شب خواب میں دیکھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## مردہ کو یا غائب کو دیکھنے کے لئے استخارہ

جو کوئی ارادہ کرے اور خواب میں کسی اپنے حبیب ومحبوب یا کسی اپنے دوست کو کہ وہ زندہ ہو خواہ مردہ ہو یا اپنے کسی مطلب کو جس کی امید خدا سے رکھتا ہو تو چاہیے کہ وہ اپنے اہل سے گوشہ اختیار کر کے بہ لباس طاہر دو رکعت نماز ادا کرے دونوں رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ واللیل کی قرأت کرے اور جس قدر استطاعت رکھتا ہو درود وسلام نبی ﷺ پر پڑھے اور فرش طاہر اور سفید پر خواب کرے اور یہ خاتم مبارک جس کا ذکر ذیل میں آتا ہے لکھ کر اپنے زیر بالیں رکھ دیوے اور سو رہے۔ چنانچہ جو کوئی اس کی نیت میں رہے اس کو مشاہدہ کرے گا بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِہٖ اور صفت خاتم کی یہ ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ص | م | ل | ا |
| ا | ص | م | ل |
| ل | ا | ص | م |
| م | ل | ا | ص |

## دفن تعویذ معلوم کرنا

اگر کسی کے گھر میں کسی نے سحر دفن کیا ہوا ہے اور اس کا نکالنا ضروری ہو تو سورۃ تکویر، ۲۱ مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس جگہ کا الہام کر دے گا اور انشاء اللہ کوئی ضرر نہیں پہنچے گا۔

## گمشدہ چیز کے لیے

جس شخص کی کوئی چیز چوری ہوگئی ہو تو ۲۸ بار یا حفیظ اور ۸ مرتبہ یہ دعا پڑھ کر اس چیز کی واپسی کی دعا کرے۔ انشاء اللہ وہ چیز ضرور مل جائے گی دعا یہ ہے۔

یٰبُنَیَّ اِنَّھَا اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْفِی السَّمٰوٰتِ اَوْفِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ اِنَّ اللّٰہَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ۔

## گم شدہ چیز کے لیے

گمشدہ چیز کی ملنے کے لئے ۸ مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے چیز مل جائے گی۔

یَاجَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّارَیْبَ فِیْہِ اِجْمَعْ عَلَیَّ ضَالَّتِیْ

## گمشدہ کو دیکھنے کا مجرب استخارہ

اور جو شخص ارادہ کرے کہ اپنے خواب میں کسی شخص غائب یعنی گم شدہ کو دیکھے۔

حالانکہ وہ نہ جانتا ہو کہ وہ زندہ ہے یا مر گیا ہے اور چاہے کہ اس سے کچھ سوال کرے۔ چنانچہ لباس طاہر و پاکیزہ پہنے اور باوضو قبلہ رو داہنے پہلو پر لیٹ کر سورۃ والشمس ۸ بار اور واللیل ۸ بار اور چھ بار والتین اور ا بار قل ھو اللہ احد تلاوت کرے وبعد ازاں یہ کلمات ۱۸ بار کہے۔

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ کَذَا وَ کَذَا وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا وَّاَرِنِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَۃِ دَعْوَتِیْ۔

چنانچہ پہلی رات دوسری تیسری رات میں یا پھر سات رات تک کچھ نہ دیکھے گا تو معلوم ہو کہ عمل میں کچھ نقصان ہوا ہے یعنی عمل ناقص ہوا ہے اور صورت وفق مزکور یعنی خاتم مزکور جس کو زیر تکیہ رکھ کر سوئے وہ خاتم ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| ل | م | ص | ا |
| م | ص | ا | ل |
| ص | ا | ل | م |

(۱) یا اللہ تو مجھے دکھلا دے میرے خواب میں فلاں شخص کو اور میری کشایش و رستگاری کر اور مجھے دکھلا دے میرے خواب میں وہ امر جس سے میں استدلال کروں اپنی حاجت دعا پر یعنی حال اجابت دعا کا معلوم کروں۔

## رشتہ کے لئے استخارہ

لڑکی یا لڑکے کے رشتہ کے متعلق یہ معلوم کرنا کہ اچھا ہے یا برا۔ اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے روزانہ رات کو باوضو حالت میں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَاخَبِیْرُ (سات مرتبہ)

اور بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا ورد کثرت سے کرتے ہوئے داہنی کروٹ قبلہ رخ



ہو کر سو جائیں۔ ورد کرتے ہوئے اپنا مقصد پیش نظر رکھیں۔

انشاء اللہ تین تا سات دن میں بہ فضل بشارت مل جائے گی۔

## نکاح کیلئے استخارہ

جب کوئی کسی عورت سے یا عورت کا سرپرست کسی مرد سے نکاح کرنا چاہے تو منگنی کو شہرت دینے سے قبل یہ استخارہ کرے۔

تازہ وضو کر کے دو یا چار یا اس سے زائد جتنی بھی استطاعت ہو یہ درود شریف بہ نیت استخارہ پڑھے اور اس کا ثواب حضور نبی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم اور جمیع صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی ارواح پاک کو بخشے۔ اس کے بعد درود شریف اور الحمد شریف بہ نیت حمد و ثنا جتنی بار چاہے پڑھے۔ اس کے بعد یَا حَمِیْدُ تَحَمَّدْتَ بِالْحَمْدِ وَالْحَمْدُ فِیْ حَمْدِ حَمْدِکَ یَا حَمِیْدُ ۳ بار یَا مَجِیْدُ مَجَّدْتَ بِالْمَجْدِ فِیْ مَجْدِ مَجْدِکَ یَا مَجِیْدُ ۳ بار اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ فَاِنْ رَاَیْتَ اَنَّ فِیْ ...... (فلانہ یہاں اس کا نام مع والدہ کے لیں جس کے ساتھ عقد کرنا ہو) خَیْرًا لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَاٰخِرَتِیْ فَاقْدُرْھَا لِیْ وَاِنْ کَانَ فِیْ غَیْرِھَا خَیْرًا مِّنْھَا لِیْ فِیْ دِیْنِیْ وَاٰخِرَتِیْ فَاقْدُرْھَا لِیْ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔ ۳ بار پڑھے اور سو جائے۔ اس استخارے سے بھی پہلے استخارے کی طرح استعانت بھی ہے۔ تین یوم پڑھنے کے بعد جو بہتر ہو گا اس کی صورت خود بخود سامنے آ جائے گی۔

## کسی مہم کے بارے میں معلوم کرنا

اگر کسی کو کوئی ایسی مشکل پیش آ گئی ہو یا کوئی ایسی مہم پیش آ گئی ہو۔ جس کے انجام کے بارے میں بظاہر کچھ معلوم نہ ہوتا ہو یہ عمل کرے۔

جمعرات کے دن غسل کر کے نماز عشاء کے بعد کسی سے کوئی کلام نہ کرے اور جائے نماز پر بیٹھ کر تین بار سورۂ مزمل پڑھے اور قبلہ رخ چہرہ کر کے سوجائے۔ خواب میں انشاء اللہ تعالیٰ حقیقت کے بارے میں معلوم ہوجائے گا۔

## استخارہ کافی المہمات

کسی بھی قسم کی مہم درپیش ہو اور یہ معلوم کرنا ہو کہ اس وقت اس مہم پر جانا میرے لئے مفید ہے یا نہیں تو اس مقصد کے لئے ذیل کا طریقہ اختیار کریں۔

پہلے وضو کر کے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اور سورہ حج پڑھیں۔ پھر نماز کے بعد ایک سجدہ کریں اور اس میں سو مرتبہ

اَسۡتَخِیۡرُ اللّٰہ

اور ایک ایک مرتبہ سورہ اخلاص اور معوذتین پڑھیں۔ پھر سر سجدہ سے اٹھا کر اپنے مقصد کو مضبوطی سے دل میں رکھ کر ذیل کی دعا مانگیں۔

دعا مانگنے کے بعد اپنے دل پر غور کریں۔ اگر دل سے آواز نکلے کا ہم پر جانے کی تو جائیں وگرنہ نہ جائیں۔ دعا یہ ہے۔

"اے اللہ! میں نے ایک ایسے کام کا ارادہ کرلیا ہے جس کو تو جانتا ہے کہ اس میں میرے لئے دین و دنیا و آخرت کا فائدہ ہے تو اس کو مقدر کر اور اس کو میرے لئے آسان کر دے اور اگر اس میں میرے لئے شر ہے دین و دنیا اور آخرت کا تو اس کو مجھ سے ہٹا دے چاہے مجھے برا لگے یا بھلا برکت سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی۔"

## استخارہ مجرب

ہر کام بالخصوص مہمات امور میں استخارہ کرنا موجب خیر و برکت ہے۔ اگر بیماری کے



سلسلے میں کوئی عمل شروع کرنے سے قبل استخارہ کرلیا جائے تو بہتر ہوگا۔

استخارہ کے کئی طریقے بزرگانِ دین سے منقول ہیں جن میں سے چند درج ذیل ہیں۔

(ا) مجمع النوادر میں ہے کہ بعد نماز عشاء دو نفل بہ نیت استخارہ اس طرح ادا کرکے دونوں رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ یٰسین ایک ایک بار تلاوت کرے اور بعد از فراغت نماز دو سو ۲۰۰ بار اسم مبارک "یَاخَبِیۡرُ" پڑھے۔ مابعد داہنی ہتھیلی پر "یَاحَکِیۡمُ یَا مَجِیۡدُ" لکھ کر سو رہے انشاء اللہ خواب میں ہدایت ہوگی۔

(ب) سید شمس الحق شاہ مدظلہٗ صادق آبادی کا ارشاد ہے کہ دو رکعت نماز بہ نیت استخارہ پڑھے۔ بعد نماز بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۳۲۳ بار اور حَسۡبِیَ اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ ۳۲۳ مرتبہ پڑھے۔ اور سو رہے انشاء اللہ العزیز غیب سے معلومات ہوجائیں گی۔

(ج) بعد نماز عشاء بوقت خفتن آیت مبارکہ سُبۡحَانَکَ لَا عِلۡمَ لَنَا اِنَّکَ اَنۡتَ الۡعَلِیۡمُ الۡحَکِیۡمُ ایک سو بار پڑھ کر سو رہے تین شب تک یہی عمل کرے انشاء اللہ خواب میں ہدایت ہوگی۔

(د) حضرت شیخ حافظ الحدیث مولانا عبداللہ درخواستی صاحب مدظلہٗ سے منقول ہے کہ سوتے وقت باوضو سورۂ الم نشرح کا اکیس ۲۱ بار ورد کیا جائے حقیقتِ حال کا علم ہوجائے گا۔

(ہ) دو رکعت نفل بہ نیت استخارہ بعد نماز عشاء پڑھ کر یہ دعا خشوع و خضوع سے بارگاہِ ایزدی میں کرے۔

دعائے استخارہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡتَخِیۡرُکَ بِعِلۡمِکَ وَاَسۡتَقۡدِرُکَ بِقُدۡرَتِکَ وَاَسۡئَلُکَ مِنۡ فَضۡلِکَ الۡعَظِیۡمِ ط فَاِنَّکَ تَقۡدِرُ وَلَا اَقۡدِرُ وَتَعۡلَمُ وَلَا اَعۡلَمُ وَاَنۡتَ عَلَّامُ الۡغُیُوۡبِ ط اَللّٰھُمَّ اِنۡ کُنۡتَ تَعۡلَمُ اَنَّ ھٰذَا الۡاَمۡرَ خَیۡرٌ "لِّیۡ فِیۡ دِیۡنِیۡ وَمَعَاشِیۡ وَعَاقِبَۃِ اَمۡرِیۡ فَاقۡدِرۡہُ لِیۡ وَیَسِّرۡہُ لِیۡ ثُمَّ بَارِکۡ لِیۡ فِیۡہِ وَاِنۡ کُنۡتَ تَعۡلَمُ اَنَّ

"ھٰذَاالْاَمْرَ شَرٌّ" لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ ط

جب "ھٰذَاالْاَمْرَ" پر پہنچے تو وہاں اپنے کام کا دھیان کرے اور یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ کا ورد کرتا ہوا دائیں کروٹ پر سو رہے۔ جب سو کر اٹھے اس وقت جو بات دل میں مضبوطی سے آئے اس پر عمل کرے۔

## استخارہ کے لئے

اوّل باطہارت ایک ہزار بار لَآاِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھے اور نقش اسم "اللہ" سرہانے رکھ کر سوئے انشاءاللہ مطلب حاصل ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۱۸ | ۲۳ |
| ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۱ | ۲۶ | ۱۹ |

## استخارہ خاص

جو شخص اسم باری تعالیٰ اَلرَّحِیْمُ کو لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھے اور پھر یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ بِبَرَکَۃِ ھٰذِہِ الْاِسْمِ فِی الْمَنَامِ مَا اُرِیْدُ۔ ترجمہ اے اللہ مجھ کو خواب میں دکھلادے میرے ارادے کے انجام کو خواب میں دکھلادے گا۔ اور اگر کچھ نظر نہ آئے تو دیر میں مراد پوری ہوگی۔

## استخارہ مجرب

اول گیارہ سو مرتبہ درود شریف پڑھے پھر یا بدیع العجائب یا کاشف الغرائب



گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر سو جائے۔ غسل کرنا، پاک کپڑے پہننا۔ اور خوشبو لگانا اس میں بھی شرط ہے۔

ذیل کے نقش کو لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ خواب میں انشاءاللہ تعالیٰ ہر بات کا جواب ملے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸۸۳ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۸۸۲ |
| ۶ | ۹ | ۸۸۵ | ۳ |
| ۸۸۴ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## استخارہ آزمودہ

بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر نماز عشاء کے بعد سب کاموں سے فارغ ہوکر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ معہ بسم اللہ شریف سو مرتبہ پڑھے اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور خداوند تعالیٰ سے دعا کرے کہ اے اللہ فلاں امر میں جو ہونے والا ہے وہ مجھ خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرا دے اس کے بعد یہ درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّکَ انشاءاللہ العزیز تین راتوں میں مقصد حاصل ہوجائیگا۔

## استخارہ خاص

وضو کر کے پاک کپڑے پہنے اور قبلہ رو داہنی کروٹ پر لیٹ کر سورۂ وَالشَّمْسِ سات دفعہ اور سورہ "قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ" سات دفعہ پڑھے۔ اس کے بعد عاجزی سے کہے کہ اے اللہ مجھ کو میرے خواب میں وہ چیز دکھادے اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے۔ انشاءاللہ اسی رات معلوم ہوجائے گا۔ ورنہ ساتویں رات

تک انشاء اللہ ضرور معلوم ہو جائے۔

## استخارہ

جس کسی کو دلی بات دیکھنی منظور ہو تو چاہیے کہ اس نقش کو لکھ کر سرہانے رکھ کر سو جائے اور اس دعا کو پڑھ کر سو رہے انشاء اللہ خواب میں صحیح بات دیکھ لے گا۔ دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ رَبَّ اِبْرَاهِيْمَ وَمُوْسٰى وَرَبَّ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَرَبَّ جِبْرَائِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَمُنَزِّلِ التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَزَبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِيْمِ اَرِنِىْ فِى الْمَنَامِ ۔ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| ل | م | ص | ا |
| م | ص | ا | ل |
| ص | ا | ل | م |

## استخارہ مجرب

بعد نماز عشاء اوّل و آخر درود شریف۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

ایک سو بار درمیان میں یہ آیت پڑھیں:۔

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِى السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ط اِنَّ ذٰلِكَ فِىْ كِتٰبٍ ط اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ" (سورۂ حج ۲۲ آیت ۷۰)

باوضو پاک لباس پہن کر داہنا ہاتھ سر کے نیچے رکھ کر رو قبلہ پاک بستر پر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آواز کے ذریعہ یا خواب کے ذریعہ معلوم ہو جاتا ہے اگر اوّل رات کو کچھ معلوم نہ ہو تو دوسری رات بھی یہی عمل کرے اگر معلوم ہو جائے تو ٹھیک ہے ورنہ تیسری



رات پھر یہی عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## آزمودہ استخارہ

اوّل گیارہ سو مرتبہ اسم الرَّحِیْمُ پڑھے اور بعد ختم شیرینی بچوں کو تقسیم کرے اور یہ نیت کرے کہ اس کا ثواب اولیاء اللہ کو پہنچے بس اب اس کے عامل ہو گئے بوقتِ ضرورت ایک پرچہ پر صرف الرَّحِیْمُ لکھ کر رات کو سر کے نیچے رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں جو معاملہ دیکھنا ہوگا معلوم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## استخارہ صحیحہ

اس کے برابر شاید ہی کوئی استخارہ تیر بہدف ہو۔ جو شخص اپنے کسی کام میں متردد ہو اور وہ اس کا انجام کرنا چاہتا ہو کہ اچھا ہے یا برا اس کو چاہیے کہ بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے پاک بستر پر بیٹھے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے پھر دس بار سورۂ فاتحہ گیارہ سورۂ اخلاص اور آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر داہنی کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں انجام معلوم ہو جائے گا اگر تعبیر سمجھ میں نہ آئے تو کسی نیک اور سمجھ دار شخص سے تعبیر معلوم کرے۔

## دعائے استخارہ

جب کسی کام کے کرنے کا ارادہ ہو تو کام شروع کرنے سے پہلے استخارہ (یعنی اللہ سے طلب خیر اور مشورہ) کرنے کی احادیث میں بڑی فضیلت آئی ہے۔ بہتر یہ ہے کہ بعد نماز عشاء سونے سے قبل وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور پھر یہ دعا کرے۔ جب "ھٰذَا الْاَمْرَ" کے الفاظ آئیں تو اس جگہ ان الفاظ کی بجائے اس کام کا نام لے یا دل میں اس کام کا دھیان کرے۔ اس کے بعد قبلہ رو ہو کر دائیں کروٹ سو جائے۔ صبح اٹھ کر جو بات دل میں آئے تو اسی کو کرنا چاہیے۔ یا خواب میں کوئی بتانے والا بتا دے تو اس کے مطابق عمل کرنا

چاہیے۔ اگر استخارہ جلدی کرنا ہو تو اول وضو کرے پھر دو رکعت نماز نفل پڑھ کر استخارہ کی دعا پڑھ لے اس کے بعد دل کی طرف دھیان دے کہ دل کا رجحان کس طرف ہے اگر کام کی طرف ہے تو کام کرلے اور کام سے دل پھر گیا ہے تو اس کام کو نہ کرے کہ نقصان کا اندیشہ ہے استخارہ کی دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْهُ لِیْ وَیَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اِنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ۔

## ہر قسم کی بات معلوم کرنا

اگر کسی شخص کو کسی کام میں استخارہ منظور ہو تو وہ شخص جمعرات کا روزہ رکھے شام کو روزہ کھول کر اول وقت عشاء کی نماز پڑھ کر گیارہ بار یہ آیات پڑھے۔

سُبْحٰنَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ۝ وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

اس آیت کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) بار یہ کلمات پڑھے۔

یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ

اس کے بعد کسی سے بات نہ کرے اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی رات کو نیک یا بد، اچھا یا برا، صحیح یا غلط معلوم ہو جائے گا۔ یہ استخارہ مجرب ہے۔



## آسان استخارہ کے ذریعہ کسی بات کا معلوم کرنا

اگر کسی شخص کو استخارہ کے ذریعہ کوئی بات معلوم کرنی ہو تو جمعہ کی رات (جمعرات کے بعد اور جمعہ کے دن سے پہلے جو رات ہے وہ شب جمعہ یعنی جمعہ کی رات ہے) کو عشاء کی نماز کے بعد باوضو ۱۰۰۰ سو بار

یَاعَلِیْمُ

پڑھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی رات میں اچھا یا برا معلوم ہو جائے گا۔ اگر پہلی رات میں معلوم نہ ہو تو چند دن اور کرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد اچھائی، برائی معلوم ہو جائے گی۔

## استخارہ اچھائی برائی معلوم کرنا

اگر کسی کام کی اچھائی برائی معلوم کرنی ہو تو عشاء کی نماز کے بعد باوضو قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ کر نہایت کثرت سے پڑھے۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَابَدِیْعُ

ان کلمات کو اس کثرت سے پڑھے کہ نیند آنے لگے اور پھر سو جائے۔ جو کچھ نیت کرے گا اس کا اچھا یا برا ہونا خواب میں نظر آئے گا۔

## خواب میں استخارہ

استخارہ کے بہت سے طریقے ہیں۔ یہ استخارہ ایک بزرگ سے منقول ہے اور بہت مجرب ہے۔

عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورہ کافرون (پوری سورت) ایک مرتبہ اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد قل ہو اللہ احد

(پوری سورت) ایک مرتبہ پڑھے اور نماز پوری کر کے سلام پھیرنے کے بعد اول تین بار یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اس کے بعد سورۂ اخلاص بارہ بار پڑھے اس کے بعد درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر اپنے سیدھے (دائیں) ہاتھ پر پھونکے (دم کرے) وہی دایاں ہاتھ سر کے نیچے رکھ کر منہ قبلہ کی طرف کرے اور دائیں کروٹ سوجائے۔ یہ عمل تین دن یا سات دن کرے۔ ناغہ نہ کرے۔ اگر ایک دن میں معلوم ہوجائے تو پھر کرنے کی ضرورت نہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس استخارہ سے صحیح جواب مل جائے گا۔ سورہ کافرون یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

## استخارہ نکاح

اگر نکاح کے بارے میں استخارہ کرنا ہو تو جہاں پیغام دیا ہے اس کو پوشیدہ رکھے اور اچھی طرح وضو کر کے (دو ۲ رکعت یا چار ۴ رکعت) جو مقدر میں ہو نفل نماز پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کی تعریف اور اس کی عظمت و بزرگی بیان کرے پھر اللہ پاک کی بارگاہ میں یوں عرض کرے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ط فَاِنْ



رَئَیْتَ اَنَّ فِیْ فُلَانَۃَ (فلانہ کی جگہ اس عورت کا نام لے جس کو نکاح کا پیغام دیا ہو) خَیْرًا لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَاٰخِرَتِیْ فَاقْدُرْھَا لِیْ وَاِنْ کَانَ غَیْرُھَا خَیْرًا مِّنْھَا لِیْ فِیْ دِیْنِیْ وَاٰخِرَتِیْ فَاقْدُرْھَا لِیْ۔

خاصیت

یہ دعا پڑھ کر سوجائے۔ صبح کو جس طرف زیادہ دھیان ہو اسی پر عمل کرے۔ اگر اس کی طرف زیادہ توجہ ہو تو اسی سے شادی کا ارادہ کرلے۔ اگر اس عورت کی طرف سے دل میں نفرت پیدا ہو تو شادی سے صاف منع کردے اور دوسری جگہ رشتہ ڈھونڈ لے۔

## استخارہ مفید

بعد نمازِ عشاء باوضو ایک ہزار بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ پڑھے اس کے بعد نقشِ ذیل کو سرہانے رکھ کر جس بات کی بابت استخارہ کرنا ہو اس کو دل و دماغ میں جمالے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے سوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک دن، دو دن یا تین دن میں صحیح بات معلوم ہوجائے گی۔ سرہانے رکھنے کا نقش یہ ہے۔ یہ نقش بھی باوضو لکھے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶ | ۵۱ | ۵۸ |
| ۵۷ | ۵۵ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۹ | ۵۴ |

## جلد استخارہ

جس شخص کو اپنے کام کی تدبیر معلوم نہ ہوتی ہو اور اس کی تدبیر میں حیران ہو تو عشاء کی نماز کے بعد تین ۳۰۰۰ ہزار مرتبہ باوضو

یَا رَشِیْدُ

پڑھے اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کی تدبیر معلوم ہو جائے گی۔

## فوراً استخارہ کا طریقہ

• ہر وقت جب چاہے دن رات کی قید نہیں صرف سورج نکلتے وقت، سورج غروب ہوتے وقت اور زوال کے وقت نہ کرے اس کے علاوہ جب بھی چاہے کرے۔ پہلے غسل کر کے پاک وصاف کپڑے پہنے اس کے بعد پاک جگہ مصلّہ پر بیٹھ کر قبلہ کی طرف منہ کر کے کثرت سے درود شریف پڑھے۔ درود شریف کی تعداد مقرر نہیں ہے جب تک خوش دلی کے ساتھ پڑھ سکے پڑھے۔

اس کے بعد جس کام کو معلوم کرنا ہو اس کا دل میں خیال کرے اور دو رکعت نماز نفل کی نیت باندھے۔ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ آخر تک پڑھے اور دوسری رکعت میں قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ آخر تک پڑھے لیکن دوسری رکعت میں جب

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ (سورۃ فاتحہ۔ آیت ۴)

پر پہنچے تو اس آیت کو لاتعداد اور بے شمار بار پڑھتا رہے۔ یہاں تک کہ پڑھتے پڑھتے گردن خود بخود دائیں اور بائیں پھر جائے جس وقت ایسا ہو تو باقی نماز پوری کر کے دیکھو اگر گردن دائیں طرف پھری ہے تو کام کرنا اچھا ہے ورنہ برا ہے۔ اس کام کو نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## شادی کے لئے استخارہ

اگر کسی لڑکی، لڑکا، عورت کی شادی کرنی ہو تو اول تو پیغام یا منگنی کا کسی سے اظہار نہ کرے وضو کر کے جتنی نفلیں ہو سکے پڑھے اور اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور عظمت و بزرگی بیان کرے ان کلمات کو پڑھنے سے حمد وثنا پوری ہو جائے گی۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَرِضٰی نَفْسِہٖ



وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمَاتِہٖ۔

حمد وثنا کے بعد یہ کلمات پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ط فَاِنْ رَئَیْتَ اَنَّ فِیْ فُلَانَۃِ وَیُسَمِّیْھَا بِاسْمِھَا خَیْرًا لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَاٰخِرَتِیْ فَاقْدِرْھَا لِیْ وَاِنْ کَانَ غَیْرُھَا خَیْرًا مِّنْھَا فِیْ دِیْنِیْ وَاٰخِرَتِیْ فَاقْدِرْھَا لِیْ۔

اگر لڑکی کی طرف سے لڑکے کی بابت استخارہ کرنا ہے تو لڑکے کا نام لے اور لڑکے کی طرف سے استخارہ کرنا ہے تو لڑکی کا نام لے۔

حدیث شریف میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ سے استخارہ نہ کرنا اس کی بدبختی ہے۔

## استخارہ کا عمل

اگر کسی شخص کو کسی معاملے میں تذبذب ہو اور خیالات ڈانواڈول ہو کہ یہ کام کروں یا نہ کروں اس کے لیے استخارہ اس ترکیب سے کرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل مکمل یقین کے ساتھ ہاں یا نا کی طرف ہو جائے گا یا خواب میں کوئی ایسا اشارہ مل جائے گا جس کے سبب کام میں یکسوئی پیدا ہوگی، مثلاً ہرا رنگ، ہرا کپڑا یا کھیت یا ہری گھاس کا میدان نظر آنا یہ کامیابی کا رنگ ہے یا خواب میں سیلاب طوفان یا سخت اندھیرا نظر آنا یا جنگ ہو رہی ہے یا آگ جل رہی ہے یہ اشارہ ہے کہ یہ کام کرنا صحیح نہیں ہے اس کام کے کرنے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ استخارہ کا طریقہ یہ ہے۔

بعد نماز عشاء سونے سے قبل دو رکعت نفل پڑھے اس میں استخارہ کی نیت ہو اس کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد یہ کلمات ایک سو بار پڑھے۔

یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا رَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ بِحَالِہٖ یَا خَبِیْرُ۔

آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور کسی سے بات کئے بغیر سو رہے اس طرح کہ قبلہ کی طرف چہرہ اور سینہ ہو۔ دایاں ہاتھ سر کے نیچے دبا ہو۔ بعد میں نیند کی حالت میں

کروٹ لی جائے تو کچھ حرج نہیں ہے۔ یہ عمل تین یا سات دن کرے۔ اگر پہلے ہی دن معلوم ہو جائے تو پھر عمل کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## استخارہ کے لئے

استخارہ بمعنی مشورہ ہے اور مشورہ کا صحیح مفہوم یہ ہے کہ اس پر عمل کیا جائے اگر کوئی شخص کسی کام کے کرنے کا عزم بالجزم کر چکا ہے اور اس کام کو ضرور کرے گا لہٰذا اب اس میں مشورہ کرنا بیکار ہے استخارہ صحیح یہ ہے کہ اس پر عمل کیا جائے اور کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کا فیصلہ کرنے سے قبل استخارہ کرو تو خدائے قدوس عالم الغیب ہے وہ دلوں کے بھیدوں اور نیت سے واقف ہے لہٰذا اگر صحیح طریقہ پر استخارہ کیا جائے تو جواب ضرور ملتا ہے۔ اگر صرف مذاق ہے تو جواب نہیں ملتا بلکہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس نقش کا نام "کاشف الاسرار" ہے اور مناسب مجرب نیز بزرگوں کا معمول ہے۔ اس نقش کا درمیانی خانہ جس میں ۲۲ کا ہندسہ ہے بس یہی ہندسہ اور خانہ "کاشف الاسرار" ہے۔ اس خانہ میں ۲۲ کے ہندسے کے نیچے اپنا مقصد تحریر کرو مختصر عبارت میں اگر ضرورت ہو تو یہ خانہ اور خانوں سے بڑا بنایا جائے تا کہ مقصد لکھنے میں آسانی ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | اس جگہ مقصد یا مطلب ۲۲ جس کا مشورہ کرنا ہے لکھے | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

اس نقش کی ترکیب یہ ہے۔



پہلے چھیاسٹھ عدد نقش بہ نیت زکوٰۃ باوضو تحریر کرو کوئی خاص وقت، دن، تاریخ مقرر نہیں۔ چھیاسٹھ عدد نقش پورے لکھ کر ایک نقش اور لکھے وہ سڑسٹھواں نقش ہوگا اور اس میں ۲۲ عدد کے نیچے اپنا مقصد لکھے اور اس کو اپنے سرہانے رکھ کر سو جاؤ، بحکم خدا اسی رات میں راز ظاہر ہو جائے گا اور کام کرنے یا نہ کرنے کا اشارہ مل جائے گا۔ وہ چھیاسٹھ عدد نقش گولیاں بنا کر نہر، دریا، سمندر کنویں یا تالاب میں ڈال دو یا پاک زمین میں دفن کر دو، اگر پہلے روز کوئی حال معلوم نہ ہو تو دوسرے دن پھر چھیاسٹھ عدد نقش تحریر کرو اور وہ نقش جو رات سرہانے رکھ کر سوئے تھے اسے بھی شامل کر کے دوسرے دن کل سڑسٹھ نقش ہو جائے ایک نیا لکھا ہوا نقش لے کر اس میں مقصد لکھ کر سرہانے رکھ کر سو جاؤ اور بقیہ چھیاسٹھ عدد نقش گولی بنا کر پانی میں ڈال دو یا پاک زمین میں دفن کر دو۔ اب اگر اتفاق سے دوسرے دن بھی حال معلوم نہ ہوا تو تیسرے دن یہی ترکیب کرو انشاء اللہ تعالیٰ سب حال ظاہر ہو جائے گا جو کچھ حکم عالم الغیب کی طرف سے ملتا ہے اس پر عمل کرو۔ اگر کام کرنے کا اشارہ ہے تو کام کرو ورنہ ترک کر دو ورنہ نقصان ہوگا۔

## خاص استخارہ

یہ خالص الخاص اور مجرب وتیر بہدف استخارہ ہے۔ پیر کی شب (اتوار کا دن گزرنے کے بعد جو رات آئے گی وہ پیر کی رات ہے) جمعرات کی شب (بدھ کا دن گزرنے کے بعد جو رات آئے وہ جمعرات کی رات ہے) یا جمعہ کی شب (جمعرات کا دن گزرنے کے بعد جو رات آئے وہ جمعہ کی رات ہے) اس عمل کو کریں۔ ترکیب یہ ہے کہ بعد نماز عشاء تمام ضروریات سے فارغ ہو کر بہ نیت استخارہ تازہ وضو کریں۔ بعد وضو چار رکعت نماز نفل پڑھیں۔ دو دو رکعت کر کے پڑھیں۔

پہلی رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے الم نشرح آخر تک تین مرتبہ پڑھیں۔ اسی طرح دو دو رکعت پڑھ کر چار رکعت پوری کر لیں۔ اس کے بعد شمال کی طرف منہ کر کے کھڑے

ہوں۔ آنکھ بند کر کے خشوع اور خضوع اور پوری توجہ کے ساتھ ایک سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُبَشِّرِیْنَ۔

جب تعداد سو مرتبہ ہو جائے تو فوراً قبلہ رخ ہو جائیں اور دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ پڑھیں پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورہ الم نشرح مکمل ایک بار اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص ایک مرتبہ پڑھیں۔ پھر سلام پھیر کر اس طرح دعا کریں۔ الٰہی فلاں امر میں جو کچھ ہونے والا ہے اس سے مجھ کو مطلع فرما۔ فلاں امر کی جگہ اس کام کا نام لے۔ دعا کر کے پاک بستر پر قبلہ رخ سونے کے لئے لیٹ جائیں نہ کسی سے کوئی بات کریں اور نہ کچھ کھانا پینا پسند کریں اور نہ کوئی دنیا کا کام کریں اور جب تک نیند نہ آئے۔ درود شریف کا ورد کرتے رہیں۔ اس کی تعداد مقرر نہیں ہے درود شریف جو یاد ہو پڑھیں کوئی خاص ورد مقرر نہیں ہے اسی طرح پڑھتے پڑھتے سو جائیں۔ باذن الٰہی و بہ برکت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رات میں سب حال غیب سے منکشف ہو جائے گا۔ تردد نہ کریں۔ صدق دل سے استخارہ کریں۔ اول روز کریں اگر معلوم نہ ہو تو اسی طرح دوسرے روز کریں اس دن بھی معلوم نہ ہو تو انشاءاللہ تعالیٰ تیسرے روز ضرور معلوم ہو جائے گا۔

## استخارہ مجربہ

مندرجہ ذیل آیت پانچ سو مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے سوتے وقت اور یہ نقش سرہانے رکھ کر سو رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحیح بات معلوم ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ (سورۃ فرقان ۔ ۲۵ آیت ۴۵)



نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶ | ۵۱ | ۵۸ |
| ۵۷ | ۵۵ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۹ | ۵۴ |

## استخارہ کے لئے

نماز عشاء بلا وتر پڑھ کر سو رہے۔ نصف شب (آدھی رات) کو اٹھ کر وتر و نفل ادا کرے۔ اول و آخر ستر ستر مرتبہ درود شریف پڑھے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔

درود شریف کے بعد ستر مرتبہ صرف اتنی ہی آیت پڑھے۔

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ ۚ (سورۃ فتح ۴۸ آیت ۲۷)

پڑھ کر آسمان کی طرف منہ کر کے دم کرے (پھونک مارے) پھر کھڑا ہو کر ستر مرتبہ پڑھ کر قبلہ کی طرف منہ کر کے دم کرے۔ ستر بار پڑھ کر شمال کی جانب منہ کر کے دم کرے۔ ستر بار پڑھ کر جنوب کی طرف منہ کر کے دم کرے۔ ستر بار مشرق کی طرف منہ کر کے دم کرے اور ستر بار پڑھ کر زمین کی طرف منہ کر کے دم کرے۔ اس کے بعد جو مطلب ہے اس کی بابت دعا کر کے قبلہ کی طرف منہ کر کے لیٹ جائے اور اسی آیت کو پڑھتا ہوا سو جائے۔ یہ عمل بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات میں کرے۔

## استخارہ

بدھ، جمعرات یا جمعہ کی شب (بدھ کی شب منگل کا دن گذرنے کے بعد، جمعرات کی شب بدھ کا دن گذرنے کے بعد، جمعہ کی شب جمعرات کا دن گذرنے کے بعد آتی ہے۔ یعنی

رات دن سے پہلے آتی ہے)

دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء ادا کرے اس کے بعد کلمات ۳۳۳ مرتبہ پڑھے۔ کلمات یہ ہیں۔

يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ اِنْ كَانَ مِنَ الْاَحْوَالِ

قبلہ کی طرف منہ کر کے پڑھے۔ پھر سو جائے کسی سے بات نہ کرے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پہلی شب میں معلوم ہو جائے گا' اگر نہ معلوم ہو دوسری شب میں کرے اگر نہ معلوم ہو تیسری شب میں کرے بحکم خدا ضرور معلوم ہوگا۔

## استخارہ کے لئے

وضو کر کے عطر لگائے اور دوشنبہ (پیر) کے دن روزہ رکھے اور شب (رات) کو باوضو سوئے صبح منگل کو قبل طلوع آفتاب (سورج نکلنے سے پہلے) ان کلمات کو ہرے کپڑے پر لکھے۔ زعفران اور عرق گلاب سے پھر اس کو عود عنبر یا لوبان واگربتی کی دھونی دے کر اس کپڑے کو ایک ڈبیہ کے اندر رکھ کر اس کو بند کر دے تاکہ نہ کوئی آدمی اس کو دیکھے نہ چاند سورج کی روشنی پڑے۔ بدھ کی رات کو نماز عشاء پڑھ کر اس ڈبیہ کو ہاتھوں (دونوں ہاتھوں) میں لے کر اکیس مرتبہ کہے۔

يَا عَالِمَ الْخَفِيَّاتِ فِي الْاُمُوْرِ يَا مَنْ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَطْلِعْنِيْ عَلٰى كُلِّ مَا اُرِيْدُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۔

اس کو اکیس مرتبہ پڑھنے کے بعد درود شریف پڑھتا ہوا قبلہ کی طرف کروٹ لے کر سو جائے۔ اگر اس شب کو معلوم نہ ہو تو جمعرات کے دن روزہ رکھے اور شب جمعہ کو اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور معلوم ہو جائے گا۔ وہ آیت جو کپڑے پر لکھی جائے گی یہ ہے۔

اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ۭ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ۔ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ ۔

(سورۃ رعد ۱۳ آیت ۸ سے ۹)



## آزمودہ استخارہ

ہر کام کے واسطے استخارہ کر لینا ضروری ہے۔ اس لئے کہ یہ علم کسی کو نہیں ہے۔ فلاں ضرورت جو اس وقت درپیش ہے (سامنے ہے) کامیابی خدا جانے ہوگی یا نہیں۔ جب ایسی ضرورت پیش آجائے۔ دو رکعت نماز نفل استخارہ برائے حاجات دینی یا دنیاوی جو نیت ہو دل میں کر لے۔ ثناء پڑھنے کے بعد سورۃ فاتحہ پڑھے اور جب اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔ پر پہنچے تو اسی کو پڑھتا جائے اور عاجزی کے ساتھ اپنے اغراض (مقصد) پر نظر رکھے۔ دس بیس مرتبہ پڑھے گا کہ دائیں یا بائیں جانب خود بخود پیر اکھڑ جائیں گے۔ اگر دائیں جانب گھومے کام ہوگا۔ بائیں جانب گھومے کام نہ ہوگا۔ جب دائیں جانب گھومے برابر اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔ پڑھتا جائے یہاں تک کہ گھوم کر پھر قبلہ رخ ہو کر الحمد شریف پوری سورہ کرے سورۃ الم نشرح سات بار پڑھ کر رکوع سجود کر کے دوسری رکعت میں الحمد شریف اور سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ (سورۃ القدر) سات بار پڑھ کر سلام پھیر دیں۔ پھر دس بار درود شریف پڑھ کر دعا مانگ لے اگر بائیں جانب گھوما ہے تو الٹی طرف سے گھوم کر دائیں جانب آجائے اور اسی قاعدے سے پڑھ کر سلام پھیر کر عاجزی وانکساری کرے پھر دوسرے تیسرے دن یہی عمل کرے حل مطلب نکل آئے تو خدا کا شکر بجالائے۔ پیر، جمعرات، جمعہ کی شب میں کرنا چاہئے۔ اشد ضرورت میں بعد نماز کر لے تاکہ اطمینان قلب کو ہو جائے۔

سورۃ الفاتحہ

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۔ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۔ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۥ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۔

سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَح

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۔ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۔ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۔ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۔ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۔ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۔ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۔ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۔

سُوْرَةُ الْقَدْرِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۔ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۔ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۔ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۔ سَلٰمٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۔

## چور کی شناخت

مرغی کا انڈا لے کر اس پر سورہ شروع سے لے کر خسیٔو (سورۃ ملک ۶۵ آیت ا سے ۴) تک لکھے اور روغن سے تر کر کے لڑکے کو دے دے اور کہے کہ اس انڈے کو دیکھتا رہے اور خود سورۂ یٰسین (سورۃ یٰس ۔۳۶) شریف پڑھے۔ پھر دریافت کرے چور کا سارا حال بتا دے گا۔

## چور کی شناخت

جو کی روٹی پر یہ نقش لکھ کر سب کو کھلائیں جو چور ہوگا اس سے روٹی نہ کھائی جائے گی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۸۰ | ۱۷۷۳ | ۱۷۷۸ |
| ۱۷۷۵ | ۱۷۷۷ | ۱۷۷۹ |
| ۱۷۷۶ | ۱۷۸۱ | ۱۷۷۴ |



## چور کی شناخت

یہ اسماء لکھ کر کلام مجید کے درمیان رکھیں چور کے پیٹ میں درد ہوگا جب تک چیز نہ دے گا درد زائل نہ ہوگا۔

یاثمخیثا یا ثمخیثا اھیا اشر اھیا ثمخیثاہ

## چور کی شناخت

قند سیاہ کہنہ پر یہ عزیمت ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور تھوڑا تھوڑا گھر کے جتنے مرد و عورت ہوں سب کو کھلائیں۔ چور کے پیٹ میں درد ہوگا اور سب باخبر ہو جائیں گے۔ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا اَرْوُوْنَ جِنَّ صَاحِبِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ۔

## چور کی شناخت

ذیل کی عبارت کو پینتالیس ہزار بار بے پرہیز پڑھ کر عمل میں لائے بوقت ضرورت اس نقش کو لوہے کے ٹکڑے پر لکھے یا کھدوا کر رکھ لے اور اس عبارت کو سات دفعہ پڑھ کر اس پر دم کر کے پانی کے طشت میں ڈالے اور جن جن پر شبہ ہو ان کے نام ٹھیکریوں پر لکھ کر اور ایک ٹھیکری پر یہ لکھ کر کہ "کسے دزد نیست" اسی طشت میں ڈال دے۔ چور کے نام کا ٹھیکرا باہر نکل کر جا پڑے گا۔

نقش یہ ہے۔



عبارت یہ ہے۔ ہزار در ہزار گرد آہنیں حصار حصار در حصار ابر سا صبر سا سار سا گردایں حصار سا سافعی قلافہ اوام امر ہا امر ہا کہکلا کہکلا اولم یز دولم یو برحمتک یاارحم الراحمین۔

## چور کی شناخت

جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان کے نام علیحدہ علیحدہ کاغذ پر لکھ کر گیہوں کے آٹے میں گولی بنالیں اور ایک طشت پانی سے بھرلیں اور اس کے بعد آیۃ الکرسی اور چاروں قل ایک مرتبہ پڑھ کر ان گولیوں کو پانی میں ڈالیں چور کے نام کی گولی اوپر آ جائے گی اور باقی گولیاں غرق ہو جائیں گی۔

## چور کی شناخت

جس شخص کی کوئی چیز کھو جائے تو یہ عمل کرے۔ یَاحَفِیظُ ایک سو انیس مرتبہ پڑھے، پھر یہ آیت ایک سو انیس مرتبہ پڑھے۔ یَا بُنَیَّ اِنَّھَا اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِیْ السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ ؕ (سورۃ لقمٰن ۳۱ آیت ۱۶) گم شدہ چیز انشاء اللہ مل جائے گی۔

## گمشدہ اور مفرور کی واپسی

برائے حاضری مفرور۔ اتوار کے روز یہ نقش لکھ کر چرخے میں باندھے اور سات مرتبہ الٹا گھمادے۔ مفرور جلد آ جائے گا۔ انشاء اللہ

۷۸۶






## گمشدہ اور مفرور کی واپسی

اگر گردنامہ کو لکھ کر درخت میں ایسے طور سے لٹکائے کہ ہوا سے ہلے۔ انشاء اللہ جلد واپس آئے گا۔




## گمشدہ اور مفرور کی واپسی

اس طلسم کو لکھ کر چرخے میں باندھے اور الٹا گھمادے مفرور جلد حاضر ہوگا۔ انشاء اللہ

ادام وص ۸ء۱۴۱ ع ھ ہم اود ہم اود ۵۹۴ × ع ۱۱ ع ۲ ء ر
ک

## گمشدہ اور مفرور کی واپسی

غائب او مفرور کے لئے اس نقش کو بھاری وزن کے نیچے دبائے یا کسی درخت پر لٹکادے کہ ہلتا رہے یا چرخے میں باندھ کر الٹا گھمائے انشاء اللہ جلد کامیابی ہوگی۔

بستم راہ مشرق فلاں ابن فلاں

بستم راہ جنوب فلاں ابن فلاں

بستم راہ شمال فلاں ابن فلاں

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## گمشدہ اور مفرور کی واپسی

برائے مفرور گمشدہ سورۂ والضحیٰ کا اکتالیس بار پڑھنا مجرب ہے اور بھاگے ہوئے کو واپس لانے کے لئے سورۂ والضحیٰ لکھے اس طریقہ سے کہ وَوَجَدَکَ ضَالًّا فَهَدٰی ۔ کے بعد اس بھاگے ہوئے کا نام لکھے۔ اس کے بعد تمام سورۃ لکھے اور نوشتہ کو قرآن شریف میں رکھ لے مجرب ہے۔

## گمشدہ اور مفرور کی واپسی

اس گردنامہ کو لکھ کر کوری ہنڈیا میں رکھے اسی وقت بھاگا ہوا واپس آئے گا۔ انشاءاللہ

## کسی چیز گم شدہ، چوری شدہ مال، جانور کا پتہ کرنا

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی، جانور غائب ہوگیا یا کوئی لڑکا لڑکی بھاگ گیا یا جانور چوری ہوگیا یا مال چور لے کر بھاگ گئے اس کے لئے کہ وہ لڑکا لڑکی، مال، جانور کہاں ہے۔ یہ نقش اس کے لئے بہت کارآمد ہے۔ نقش لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبائے اور کسی درخت پر لٹکائے تاکہ ہلتا رہے۔



یہ نقش باوضو دس بار قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ آخر تک پڑھ کر لکھے اور دم کرے وہ نقش یہ ہے۔

جبرائیل — میکائیل — عزرائیل — اسرافیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝

لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ

لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

الٰہی فلاں بن فلانہ کا مال، لڑکا، لڑکی، جانور کون لے گیا، کہاں لے گیا، اس کی شکل وصورت سامنے لا۔

اس چیز کا نام لکھے جو چوری ہوئی ہے یا گم ہوئی ہے۔

## استخارہ برائے بیماری

جو شخص چاہے کہ اپنی مصیبت، درد و بیماری وغیرہ سے نجات پانے کا طریقہ معلوم کرے، تو پاک کپڑے پہن کر وضو کرے اور قبلہ رو ہو کر داہنے کروٹ لیٹے اور سورۃ والشمس (۲) سورۃ واللّیل (۳) سورۃ اخلاص کو سات سات مرتبہ پڑھے پھر یوں کہے۔

اَللّٰهُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ "مقصد کا نام لے" وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَعْمِلُ عَلٰی اِجَابَةِ دَعْوَتِیْ۔

اگر اسی رات وہ چیز خواب میں دیکھے ورنہ دوسری رات اس کو سات رات تک کرے انشاءاللہ سات راتوں تک حال معلوم ہو جائے گا۔

## چور کی پہچان کے لئے

اگر کسی شخص کی چوری ہو گئی ہو اور اسے کسی شخص پر شک ہو مگر اس کا اظہار اس لئے نہ کرتا ہو کہ کہیں اس کا وہم نہ ہو اور چور کی شناخت ظاہر نہ ہو تو کوئی یہ چاہے کہ چھپی ہوئی بات کسی طرح سے عیاں ہو جائے اور جو راز دوسرے کے دل میں ہے اس تک پہنچ جائے تاکہ جس کا بھلا ہوتا ہے وہ ہو جائے تو اس مقصد کے لئے چاہیے کہ روزانہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین سو مرتبہ پڑھے۔

اَوَلَا یَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰہَ یَعْلَمُ مَایُسِرُّوْنَ وَمَا یُعْلِنُوْنَ۔

(سورۃ البقرہ ۲ آیت۔ ۷۷)

چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## چوری شدہ مال کی بازیابی

اگر کسی کے گھر میں چوری ہو گئی ہو اور چور بہت سا مال و سامان چرا لے گئے ہوں یا کسی کا ملازم دکان یا فیکٹری سے مال وغیرہ چوری کر کے بھاگ گیا ہو اور کچھ معلوم نہ ہوتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے تو چوری شدہ مال کی جلد واپسی کے لئے جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا مال اسے صحیح اور بحفاظت واپس مل جائے تو وہ مندرجہ ذیل نقش مبارکہ باوضو حالت میں لکھے۔



ختم اللّٰہ عَلٰی قلوبھم وَعَلٰی سمعھم وعلٰی ابصارھم غشاوۃ

حذر الموت واللہ محیط بالکفرین واللہ من ورائھم محیط بل ھو قرآن مجید فی لوح محفوظ

كهيعص

حمعسق

حست مال فلاں بن فلاں

(اس جگہ پر اس کا نام لکھے جو مال گیا ہے)

بحق انہ' لَرَجعہ لقادر

ولھم عذاب عظیم او کصیب من السماء فیہ ظلمات ورعد

کسی کامل عامل کو چاہیئے کہ وہ اس نقش کو لکھے اور جس کی چوری ہوئی ہو اس کو دے کہ وہ ایک نقش ہوا میں لٹکائے اور دوسرا پتھر کے نیچے دبا کر رکھ دے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد چوری شدہ مال واپس مل جائے گا اور سارا نقصان پورا ہو جائے گا اس مقصد کے لئے یہ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## حسب منشاء بیداری کے لئے

اگر کسی کی نیند ایسی پکی ہو کہ وہ جب سو جائے تو اسے کسی قسم کا ہوش نہ رہتا ہو جس وقت پر وہ جاگنے کا خواہاں ہو اور وقت پر اس کی آنکھ نہ کھلتی ہو بہت کوشش کر چکا ہو کہ حسب منشا وقت پر اس کی آنکھ کھل جائے مگر اپنے مقصد میں کامیابی نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیے کہ سونے سے قبل وضو کرے اور بستر پر لیٹ کر سونے سے پہلے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین مرتبہ پڑھے۔

وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ؕ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ؕ وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ اَنْ طَهِّرَا بَيْتِىَ لِلطَّآئِفِيْنَ وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ (سورہ بقرہ ۲ آیت ۱۲۵)

پڑھنے کے بعد اپنے دل پر دم کرے اور قبلہ رخ منہ کر کے آنکھیں بند کر کے سو جائے دل میں اس وقت کا تصور کرلے کہ جس وقت اٹھنے کا وہ خواہاں ہے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جس وقت چاہے گا بیدار ہو جائے گا اس وقت پر اس کی آنکھ کھل جائے گی نیند بھی سکون و آرام سے آئے گی اور حسب منشاء وقت پر نیند سے بیدار بھی ہو جائے گا۔ اس مقصد کے لئے یہ آزمودہ اور مجرب عمل ہے۔

## خزانہ کی جگہ معلوم کرنا

اگر کوئی کسی دفینہ کے بارے میں معلوم کرنے کا خواہاں ہو تو اسے چاہیے کہ ہر روز نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں چالیس مرتبہ سورہ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پچاس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ اس کے بعد چار اشخاص سیاہ پوش آئیں گے السلام علیکم کرنے کے بعد کہیں گے کہ اے بنی آدم! تم کیا چاہتے ہو۔ ان کو اس وقت کہے کہ فلاں علاقہ میں دفینہ ہے مجھے بخشو اور جہاں پر ہے اس مقام کی



درست نشاندہی کرو۔

جب وہ دفینہ کے بارے میں بتا کر غائب ہو جائیں تو عامل اس جگہ کو خوب اچھی طرح یاد رکھے اور بھول نہ جائے پھر حسب توفیق شیرینی لے کر غرباء مساکین میں تقسیم کرے اور دفینہ کی جگہ کو کھودے۔ بفضل باری تعالیٰ اسے خزانہ ملے گا۔

## گمشدہ چیز تلاش کرنا

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو اور تلاش بسیار کے باوجود نہ مل رہی ہو، اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس گمشدہ چیز کے حصول کی غرض سے ہر روز باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ گمشدہ چیز دستیاب ہو جائے گی۔

## گمشدہ کو حاضر کرنا

اگر کسی کا کوئی عزیز یا کوئی بھی کہیں کھو گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورہ کوثر ایک ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر چاروں اطراف میں دم کرے اور ایک سفید کاغذ پر سورہ کوثر لکھ کر اس کے نیچے یہ عبارت لکھے۔

یاالٰہی بحرمۃ الکوثر فلاں بن فلاں زود تر حاضر گردد۔

اس جگہ عبارت میں فلاں بن فلاں کی بجائے گمشدہ کا نام لکھے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت سے گمشدہ جہاں پر بھی ہوگا اس کا قدم وہیں پر رک جائے گا اور وہ عامل کی طرف آنے کے لئے بے چین ہو جائے گا اور فوری طور پر حاضر ہو جائے گا۔ مفرور اور گمشدہ کو حاضر کرنے کے لئے یہ عمل نہایت کارگر ہے۔

## گمشدہ کی تلاش

اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست گم ہو گیا ہو یا کسی کا کوئی بچہ راستہ بھول کر بھٹک گیا ہو اور

اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس کی بخیر و عافیت واپسی کی غرض سے چند آدمی پاک صاف کپڑے پہن کر اور باوضو حالت میں ایک جگہ پر بیٹھیں اور ایک ہزار مرتبہ توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۃ کوثر پڑھیں اس کے بعد بارگاہ الٰہی میں عجز و انکساری کے ساتھ دعا مانگیں۔ سات یوم تک بلا ناغہ اس طرح عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر گمشدہ کے بارے میں علم ہو جائے گا یا وہ واپس آ جائے گا۔

## گمشدہ کی بازیابی

اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست کہیں گم ہو گیا ہو تو تلاش کے باوجود نہ مل رہا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ ہو کہ وہ کہاں گیا ہے تو ایسی صورت میں چند آدمی باوضو ہو کر پاکیزہ لباس پہنیں اور ایک جگہ پر قبلہ رو ہو کر بیٹھ جائیں گیارہ سو مرتبہ سورہ کوثر پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں گمشدہ جہاں بھی ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ واپس آ جائے گا۔

تین یوم تک برابر یہ عمل کریں اس دوران گمشدہ کی واپسی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے اور اس کے بارے میں معلوم ہو جائے گا کہ وہ کہاں پر ہے۔

## گمشدہ کی واپسی

جس کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو یا کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو 111 مرتبہ سورہ کوثر پڑھنے سے چند یوم کے بعد وہ واپس آ جائے گا۔

## گھر سے بھاگے ہوئے کی واپسی کے لئے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِنَّآ اَعۡطَيۡنٰكَ الۡكَوۡثَرَ بِحَقِّ يَا جَبۡرَآئِيۡلُ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانۡحَرۡ بِحَقِّ يَا مِيۡكَآئِيۡلُ اِنَّ شَانِئَكَ بِحَقِّ يَا اِسۡرَافِيۡلُ هُوَ الۡاَبۡتَرُ بِحَقِّ يَا عِزۡرَآئِيۡلُ۔



فلاں بن فلاں کو چین نہ دیں۔ چین نہ دیں۔ چین نہ دیں۔

(بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی والدہ کا نام)

عصر کی نماز کے بعد ۱۴۱ کالی مرچیں لیکر ہر ایک پر ایک ایک مرتبہ مندرجہ بالا عمل پڑھیں اور جلتے کوئلے میں ڈال دیں۔ اس طرح ۱۴۱ مرچ پوری کریں۔ تھوڑی چینی بھی عمل پڑھتے وقت پاس رکھیں۔ چینی پر دم کر کے چیونٹیوں کے بلوں میں ڈالیں۔ انشاء اللہ ۲۱ دن کے اندر اندر مطلوب واپس گھر آ جائے گا۔

## گمشدہ کی خبر ملے

اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست گم ہو گیا ہو یا کسی کا کوئی بچہ راستہ بھٹک گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس کی بخیر و عافیت واپسی کی غرض سے چند آدمی یا فرد واحد، پاک صاف کپڑے پہن کر اور باوضو حالت میں ایک جگہ پر بیٹھ کر اور ایک ہزار مرتبہ توجہ و یکسوئی کی ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں اس کے بعد بارگاہ الٰہی میں عجز و انکساری کے ساتھ دعا مانگیں۔

سات یوم تک بلا ناغہ اس طرح عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر گمشدہ کے بارے میں علم ہو جائے گا یا وہ واپس آ جائے گا۔

## مجرب استخارہ

حضرت علی بن حسین ؓ کا عطیہ اس مقصد کے لئے بے حد نافع اور مجرب ہے۔ کسی بھی بات کے لئے استخارہ کرنے کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ حشر، سورہ رحمٰن، سورہ اخلاص، معوذتین تین تین مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہو اور سجدہ میں جا کر تین مرتبہ یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اِنۡ كَانَ كَذَا وَ كَذَا خَيۡرًا فِيۡ دِيۡنِيۡ وَ خَيۡرًا فِيۡ دُنۡيَائِيۡ وَ آخِرَتِيۡ

